بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

نَحْمَدُہٗ وَ نُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ وَعَلٰی عَبْدِہِ الْمَسِیْحِ الْمَوْعُوْدِ

خدا کے فضل اور رحم کے ساتھ۔ ھوالناصر

# پیش لفظ

سیدنا حضرت امیرالمؤمنین خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے 2004ء کے سالانہ اجتماع کے موقع پر مجلس انصار اللہ برطانیہ کو حضرت خلیفۃ المسیح الثالث رحمہ اللہ تعالیٰ کے ارشاد کی روشنی میں تعلیم القرآن سے متعلق ان کی ذمہ داریوں کی طرف توجہ دلائی۔ حضور انور ایدہ اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد کے مطابق مجلس کی طرف سے ترجمۃ القرآن کلاسوں کا اجراء کیا گیا تو لفظی ترجمہ والے قرآن شریف کی ضرورت محسوس ہوئی۔ حضور اقدس ایدہ اللہ تعالیٰ کی منظوری سے اردو لفظی ترجمہ کے کام کو شروع کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے پہلا پارہ 2007ء میں شائع ہوا اور جلد ہی دوسرا اور تیسرا پارہ بھی شائع ہو گیا۔ اس دوران احباب کی طرف سے انگریزی لفظی ترجمہ کا مطالبہ ہوا، چنانچہ فوری طور پر انگریزی لفظی ترجمہ پر ترجیحی بنیادوں پر کام شروع کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے 2018ء میں تیس پارے مکمل ہوئے۔ فالحمدللہ علی ذالک

اب دوبارہ 2018ء میں حضورِ اقدس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کے ارشاد کے مطابق ازسرنو اردو لفظی ترجمہ کا کام شروع کیا گیا ہے۔ اس اشاعت میں حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ کا بیان فرمودہ بامحاورہ ترجمہ بھی شامل ہے۔ اس کارِخیر میں مکرم چوہدری عطاء الرحمٰن صاحب ربوہ مقیم امریکہ کو خاص خدمت کی توفیق ملی ہے۔ مکرم وسیم احمد چیمہ صاحب مربی سلسلہ، مکرم محمد اسحاق ناصر صاحب ایڈیشنل قائد اشاعت اور مکرم حافظ مسعود اقبال صاحب نے بھی اس کارِخیر میں خدمت کی توفیق پائی ہے۔

قبل ازیں چار پارہ جات شائع ہو چکے ہیں اور اب الحمدللہ پانچواں پارہ بھی تیار ہے اور پیش خدمت ہے۔انشاءاللہ تعالیٰ جلد مزید پارے احباب کی خدمت میں پیش کئے جائیں گے۔

خاکسار مکرم مولانا منیر الدین شمس صاحب ایڈیشنل وکیل التصنیف یوکے کا ممنون ہے جنہوں نے باوجود اپنی مصروفیات کے وقت دیا اور بیش قیمت ہدایات دیں اور راہنمائی فرمائی۔اللہ تعالیٰ ان سب کی خدمات کو قبول فرمائے اور اجرِ عظیم سے نوازے۔اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ اس کوشش کو دین اسلام اور کلام اللہ کو سمجھنے اور اس پر عمل کرنے کا موجب بنا دے اور مجلس انصاراللہ برطانیہ کی اس حقیر خدمت کو شرفِ قبولیت سے نوازے۔آمین

خاکسار

چوہدری اعجاز الرحمٰن

صدر مجلس انصاراللہ برطانیہ

مارچ 2021ء

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | الْمُحْصَنٰتُ | مِنَ | النِّسَآءِ | اِلَّا | مَا | مَلَكَتْ | اَيْمَانُ | كُمْ |
| اور | شادی شدہ عورتیں | میں | عورتیں | مگر | جو | وہ مالک ہوئی | داہنے ہاتھ | تمہارے |

وَّالْمُحْصَنٰتُ مِنَ النِّسَآءِ اِلَّا مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ ۚ

اور عورتوں میں سے وہ (بھی تم پر حرام ہیں) جن کے خاوند موجود ہوں سوائے ان کے جن کے تمہارے داہنے ہاتھ مالک ہوں۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| كِتٰبَ | اللّٰهِ | عَلَيْكُمْ | وَ | اُحِلَّ | لَكُمْ | مَّا | وَرَآءَ | ذٰلِكُمْ |
| فریضہ | اللہ | تم پر | اور | وہ حلال کیا گیا | تمہارے لئے | جو | پیچھے | یہ |

كِتٰبَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ ۚ وَاُحِلَّ لَكُمْ مَّا وَرَآءَ ذٰلِكُمْ

یہ اللہ کی طرف سے تم پر فریضہ ہے۔ اور تمہارے لئے حلال کر دیا گیا ہے جو اس کے علاوہ ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنْ | تَبْتَغُوْا | بِ | اَمْوَالِ | كُمْ | مُّحْصِنِيْنَ | غَيْرَ | مُسٰفِحِيْنَ |
| کہ | تم پسند کرو | کو/ساتھ | اموال | تمہارے | نکاح کرنے والے | نہ کہ | شہوت مٹانے والے |

اَنْ تَبْتَغُوْا بِاَمْوَالِكُمْ مُّحْصِنِيْنَ غَيْرَ مُسٰفِحِيْنَ ۭ

کہ تم (انہیں) اپنانا چاہو، اپنے اموال کے ذریعہ اپنے کردار کی حفاظت کرتے ہوئے نہ کہ بے حیائی اختیار کرتے ہوئے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَمَا | اسْتَمْتَعْتُمْ | بِهٖ | مِنْهُنَّ | فَاٰتُوْهُنَّ | اُجُوْرَهُنَّ | فَرِيْضَةً |
| پس جو | تم نے فائدہ اٹھایا | اس کا | ان (عورتوں) سے | پس تم انہیں دو | ان کے مہر | فریضہ |

فَمَا اسْتَمْتَعْتُمْ بِهٖ مِنْهُنَّ فَاٰتُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ فَرِيْضَةً ۭ

پس اُن کو اُن کے مہر فریضہ کے طور پر دو اس بنا پر کہ جو تم اُن سے استفادہ کر چکے ہو۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَلَا | جُنَاحَ | عَلَيْكُمْ | فِيْمَا | تَرٰضَيْتُمْ | بِهٖ | مِنْ | بَعْدِ | الْفَرِيْضَةِ |
| اور نہیں | گناہ | تم پر | اس کے بارے میں جو | تم راضی ہوتے ہو | اس کا | سے | بعد | فریضہ |

وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ فِيْمَا تَرٰضَيْتُمْ بِهٖ مِنْ بَعْدِ الْفَرِيْضَةِ ۭ

اور تم پر کوئی گناہ نہیں اس بارہ میں جو تم مہر مقرر ہونے کے بعد (کسی تبدیلی پر) باہم رضامند ہو جاؤ۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | اللّٰهَ | كَانَ | عَلِيْمًا | حَكِيْمًا |
| یقیناً | اللہ | وہ ہے | دائمی علم رکھنے والا | بہت حکمت والا |

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ﴿25﴾

یقیناً اللہ دائمی علم رکھنے والا (اور) بہت حکمت والا ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | لَّمْ | يَسْتَطِعْ | مِنْكُمْ | طَوْلًا | اَنْ | يَّنْكِحَ | الْمُحْصَنٰتِ | الْمُؤْمِنٰتِ |
| اور جو | نہیں | وہ استطاعت رکھتا ہے | تم میں سے | مالی وسعت | کہ | وہ نکاح کرتا ہے | آزاد عورتیں | |

وَمَنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ مِنْكُمْ طَوْلًا اَنْ يَّنْكِحَ الْمُحْصَنٰتِ الْمُؤْمِنٰتِ

اور تم میں سے جو کوئی مالی وسعت نہ رکھتے ہوں کہ آزاد مومن عورتوں سے نکاح کر سکیں

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَمِنْ مَّا | مَلَكَتْ | اَيْمَانُكُمْ | مِّنْ | فَتَيٰتِكُمُ | الْمُؤْمِنٰتِ |
| پس ان میں سے جن پر | وہ مالک ہوئی | تمہارے داہنے ہاتھ | میں سے | تمہاری لونڈیاں | مومن عورتیں |

فَمِنْ مَّا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ مِّنْ فَتَيٰتِكُمُ الْمُؤْمِنٰتِ ؕ

تو وہ تمہاری مومن لونڈیوں میں سے جن کے تمہارے داہنے ہاتھ مالک ہوئے (کسی سے) نکاح کر لیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اللّٰهُ | اَعْلَمُ | بِاِيْمَانِكُمْ | بَعْضُكُمْ | مِّنْ | بَعْضٍ |
| اور | اللہ | زیادہ جاننے والا | تمہارے ایمانوں کو | تم میں سے بعض | سے | بعض |

وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِاِيْمَانِكُمْ ؕ بَعْضُكُمْ مِّنْ بَعْضٍ ۚ

اور اللہ تمہارے ایمانوں کو خوب جانتا ہے۔ تم میں سے بعض، بعض سے نسبت رکھتے ہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَانْكِحُوْهُنَّ | بِاِذْنِ | اَهْلِهِنَّ | وَ | اٰتُوْهُنَّ | اُجُوْرَهُنَّ | بِالْمَعْرُوْفِ |
| پس تم ان (عورتوں) سے نکاح کرو | اجازت سے | ان کے اہل / مالک | اور | تم انہیں دو | ان کے حق مہر | دستور کے مطابق |

فَانْكِحُوْهُنَّ بِاِذْنِ اَهْلِهِنَّ وَاٰتُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ

پس ان سے نکاح کرواُن کے مالکوں کی اجازت سے اور ان کو ان کے حق مہر دستور کے مطابق ادا کرو

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مُحْصَنٰتٍ | غَيْرَ | مُسٰفِحٰتٍ | وَّ | لَا | مُتَّخِذٰتِ | اَخْدَانٍ |
| پاکدامنی اختیار کرنے والیاں | نہ کہ | بے حیائی کرنے والیاں | اور | نہیں | بنانے والیاں | خفیہ دوست |

مُحْصَنٰتٍ غَيْرَ مُسٰفِحٰتٍ وَّلَا مُتَّخِذٰتِ اَخْدَانٍ ۚ

ایسے حال میں کہ وہ اپنی عزت کو بچانے والیاں ہوں نہ کہ بے حیائی کرنے والیاں اور نہ ہی خفیہ دوست بنانے والیاں ہوں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاِذَآ | اُحْصِنَّ | فَاِنْ | اَتَيْنَ | بِفَاحِشَةٍ |
| پس جب | وہ (عورتیں) نکاح میں آجائیں | پس اگر | وہ مرتکب ہوتی ہیں | بے حیائی کی |

فَاِذَآ اُحْصِنَّ فَاِنْ اَتَيْنَ بِفَاحِشَةٍ

پس جب وہ نکاح کر چکیں پھر اگر وہ بے حیائی کی مرتکب ہوں

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَعَلَيۡهِنَّ | نِصۡفُ | مَا | عَلَى | الۡمُحۡصَنٰتِ | مِنَ | الۡعَذَابِ |
| پس ان (عورتوں) پر | آدھی | جو | پر | آزاد عورتیں | سے | عذاب |

فَعَلَيۡهِنَّ نِصۡفُ مَا عَلَى الۡمُحۡصَنٰتِ مِنَ الۡعَذَابِ ؕ

تو ان کی سزا آزاد عورتوں کی سزا کی نسبت آدھی ہوگی۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ذٰلِكَ | لِمَنۡ | خَشِىَ | الۡعَنَتَ | مِنۡكُمۡ |
| یہ | اس کے لئے جو | وہ ڈرا | گناہ | تم میں سے |

ذٰلِكَ لِمَنۡ خَشِىَ الۡعَنَتَ مِنۡكُمۡ ؕ

یہ (رعایت) اس کے لئے ہے جو تم میں سے گناہ سے ڈرتا ہو۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَاَنۡ | تَصۡبِرُوۡا | خَيۡرٌ | لَّـكُمۡ | وَاللّٰهُ | غَفُوۡرٌ | رَّحِيۡمٌ |
| اور کہ | تم صبر کرو | بہتر | تمہارے لئے | اور اللہ | بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنے والا |

ع 4 3 1 وَاَنۡ تَصۡبِرُوۡا خَيۡرٌ لَّـكُمۡ ؕ وَاللّٰهُ غَفُوۡرٌ رَّحِيۡمٌ ﴿26﴾

اور تمہارا صبر کرنا تمہارے لئے بہتر ہے۔ اور اللہ بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يُرِيۡدُ | اللّٰهُ | لِيُبَيِّنَ | لَـكُمۡ | وَيَهۡدِيَكُمۡ | سُنَنَ | الَّذِيۡنَ | مِنۡ | قَبۡلِكُمۡ |
| وہ چاہتا ہے | اللہ | تا کہ وہ ظاہر کرے | تمہارے لئے | اور وہ تمہاری راہنمائی کرے | طریق (جمع) | جو لوگ | سے | تم سے پہلے |

يُرِيۡدُ اللّٰهُ لِيُبَيِّنَ لَـكُمۡ وَيَهۡدِيَكُمۡ سُنَنَ الَّذِيۡنَ مِنۡ قَبۡلِكُمۡ

اللہ چاہتا ہے کہ وہ تم پر بات خوب روشن کر دے اور ان لوگوں کے طریقوں کی طرف تمہاری راہنمائی کرے جو تم سے پہلے تھے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَيَتُوۡبَ | عَلَيۡكُمۡ | وَاللّٰهُ | عَلِيۡمٌ | حَكِيۡمٌ |
| اور وہ توبہ قبول کرتا ہے | تم پر | اور اللہ | بہت جاننے والا | بہت حکمت والا |

وَيَتُوۡبَ عَلَيۡكُمۡ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيۡمٌ حَكِيۡمٌ ﴿27﴾

اور تم پر توبہ قبول کرتے ہوئے جھکے اور اللہ دائمی علم رکھنے والا (اور) صاحبِ حکمت ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَاللّٰهُ | يُرِيۡدُ | اَنۡ | يَّتُوۡبَ | عَلَيۡكُمۡ |
| اور اللہ | وہ چاہتا ہے | کہ | وہ توبہ قبول کرتا ہے | تم پر |

وَاللّٰهُ يُرِيۡدُ اَنۡ يَّتُوۡبَ عَلَيۡكُمۡ ۫

اور اللہ چاہتا ہے کہ تم پر توبہ قبول کرتے ہوئے جھکے۔

| وَيُرِيْدُ | الَّذِيْنَ | يَتَّبِعُوْنَ | الشَّهَوٰتِ | اَنْ | تَمِيْلُوْا | مَيْلًا | عَظِيْمًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور وہ چاہتا ہے | وہ لوگ | وہ پیروی کرتے ہیں | نفسانی خواہشات | کہ | تم مائل ہوجاؤ | مائل ہونا | بہت زیادہ |

وَيُرِيْدُ الَّذِيْنَ يَتَّبِعُوْنَ الشَّهَوٰتِ اَنْ تَمِيْلُوْا مَيْلًا عَظِيْمًا ﴿28﴾

اور وہ لوگ جو نفسانی خواہشات کے پیچھے لگے رہتے ہیں چاہتے ہیں کہ تم بڑے زور سے (اُن کی طرف) مائل ہوجاؤ۔

| يُرِيْدُ | اللّٰهُ | اَنْ يُّخَفِّفَ | عَنْكُمْ | وَخُلِقَ | الْاِنْسَانُ | ضَعِيْفًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ چاہتا ہے | اللہ | کہ وہ بوجھ ہلکا کرے | تم سے | اور وہ پیدا کیا گیا | انسان | کمزور |

يُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ يُّخَفِّفَ عَنْكُمْ ۚ وَخُلِقَ الْاِنْسَانُ ضَعِيْفًا ﴿29﴾

اللہ چاہتا ہے کہ تم سے بوجھ ہلکا کردے اور انسان کمزور پیدا کیا گیا ہے۔

| يٰۤاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | لَا | تَاْكُلُوْٓا | اَمْوَالَكُمْ | بَيْنَكُمْ | بِالْبَاطِلِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اے | جو لوگ | وہ ایمان لائے | نہ | تم کھاؤ | تمہارے اموال | تمہارے درمیان | ناجائز طور پر |

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَاْكُلُوْٓا اَمْوَالَكُمْ بَيْنَكُمْ بِالْبَاطِلِ

اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! اپنے اموال آپس میں ناجائز طریق پر نہ کھایا کرو۔

| اِلَّآ | اَنْ | تَكُوْنَ | تِجَارَةً | عَنْ | تَرَاضٍ | مِّنْكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سوائے | کہ | وہ ہو | تجارت | سے | باہمی رضامندی | تم سے |

اِلَّآ اَنْ تَكُوْنَ تِجَارَةً عَنْ تَرَاضٍ مِّنْكُمْ ۗ

ہاں اگر وہ ایسی تجارت ہو جو تمہاری باہمی رضامندی سے ہو۔

| وَلَا | تَقْتُلُوْٓا | اَنْفُسَكُمْ | اِنَّ | اللّٰهَ | كَانَ | بِكُمْ | رَحِيْمًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور نہ | تم قتل کرو | اپنے آپ کو | یقیناً | اللہ | وہ ہے | تم پر | بار بار رحم کرنے والا |

وَلَا تَقْتُلُوْٓا اَنْفُسَكُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِكُمْ رَحِيْمًا ﴿30﴾

اور تم اپنے آپ کو (اقتصادی طور پر) قتل نہ کرو۔ یقیناً اللہ تم پر بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| وَمَنْ | يَّفْعَلْ | ذٰلِكَ | عُدْوَانًا | وَّظُلْمًا | فَسَوْفَ | نُصْلِيْهِ | نَارًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور جو | وہ کرے | یہ | حد سے تجاوز کرنا | اور ظلم کرنا | پس عنقریب | ہم اسے ڈالیں گے | آگ |

وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ عُدْوَانًا وَّظُلْمًا فَسَوْفَ نُصْلِيْهِ نَارًا ؕ

اور جو حد سے تجاوز کرتے ہوئے اور ظلم کرتے ہوئے ایسا کرے تو ہم اسے عنقریب ایک آگ میں ڈالیں گے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَكَانَ | ذٰلِكَ | عَلَى | اللّٰهِ | يَسِيْرًا |
| اور ہے | یہ | پر | اللہ | آسان |

وَكَانَ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرًا ﴿31﴾

اور یہ بات اللہ پر آسان ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ | تَجْتَنِبُوْا | كَبَآئِرَ | مَا | تُنْهَوْنَ | عَنْهُ |
| اگر | تم بچو | بڑے گناہ | جو | تم روکے گئے ہو | اس سے |

اِنْ تَجْتَنِبُوْا كَبَآئِرَ مَا تُنْهَوْنَ عَنْهُ

اگر تم اُن بڑے گناہوں سے بچتے رہو جن سے تمہیں روکا گیا ہے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| نُكَفِّرْ | عَنْكُمْ | سَيِّاٰتِكُمْ | وَنُدْخِلْكُمْ | مُّدْخَلًا | كَرِيْمًا |
| ہم دور کردیں گے | تم سے | تمہاری بدیاں | اور ہم تمہیں داخل کریں گے | داخل ہونے کی جگہ | عزت والا |

نُكَفِّرْ عَنْكُمْ سَيِّاٰتِكُمْ وَنُدْخِلْكُمْ مُّدْخَلًا كَرِيْمًا ﴿32﴾

تو ہم تُم سے تمہاری بدیاں دور کردیں گے اور ہم تمہیں ایک بڑی عزّت کے مقام میں داخل کریں گے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَلَا | تَتَمَنَّوْا | مَا | فَضَّلَ | اللّٰهُ | بِهٖ | بَعْضَكُمْ | عَلٰى | بَعْضٍ |
| اور نہ | تم خواہش کرو | جو | اس نے فضیلت بخشی | اللہ | اس کی | تم میں سے بعض | پر | بعض |

وَلَا تَتَمَنَّوْا مَا فَضَّلَ اللّٰهُ بِهٖ بَعْضَكُمْ عَلٰى بَعْضٍ ؕ

اور اللہ نے جو تم میں سے بعض کو بعض پر فضیلت بخشی ہے اس کی حرص نہ کیا کرو۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لِلرِّجَالِ | نَصِيْبٌ | مِّمَّا | اكْتَسَبُوْا | وَلِلنِّسَآءِ | نَصِيْبٌ | مِّمَّا | اكْتَسَبْنَ |
| مردوں کے لئے | حصہ | اس میں سے جو | انہوں نے کمایا | اور عورتوں کے لئے | حصہ | اس میں سے جو | ان عورتوں نے کمایا |

لِلرِّجَالِ نَصِيْبٌ مِّمَّا اكْتَسَبُوْا ؕ وَلِلنِّسَآءِ نَصِيْبٌ مِّمَّا اكْتَسَبْنَ ؕ

مردوں کے لئے اس میں سے حصہ ہے جو وہ کمائیں۔ اور عورتوں کے لئے اس میں سے حصہ ہے جو وہ کمائیں۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَسْئَلُوا | اللّٰهَ | مِنْ | فَضْلِهٖ | اِنَّ | اللّٰهَ | كَانَ | بِكُلِّ شَيْءٍ | عَلِيْمًا |
| اور تم مانگو | اللہ | سے | اس کا فضل | یقیناً | اللہ | وہ ہے | ہر چیز کو | بہت جاننے والا |

وَسْئَلُوا اللّٰهَ مِنْ فَضْلِهٖ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمًا ﴿33﴾

اور اللہ سے اس کا فضل مانگو۔ یقیناً اللہ ہر چیز کا خوب علم رکھتا ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَلِكُلٍّ | جَعَلْنَا | مَوَالِيَ | مِمَّا | تَرَكَ | الْوَالِدٰنِ | وَالْاَقْرَبُوْنَ |
| اور ہرایک کے لئے | ہم نے بنائے | وارث | اس میں سے جو | اس نے چھوڑا | والدین | اور اقرباء |

وَلِكُلٍّ جَعَلْنَا مَوَالِيَ مِمَّا تَرَكَ الْوَالِدٰنِ وَالْاَقْرَبُوْنَ ؕ

اور ہم نے ہر ایک کے لئے وارث بنائے ہیں اس (مال) کے جو والدین اور اقرباء چھوڑیں

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَالَّذِيْنَ | عَقَدَتْ | اَيْمَانُكُمْ | فَاٰتُوْهُمْ | نَصِيْبَهُمْ |
| اور وہ جو | وہ پختہ ہوئی | تمہارے عہد | پس تم ان کو دو | ان کا حصہ |

وَالَّذِيْنَ عَقَدَتْ اَيْمَانُكُمْ فَاٰتُوْهُمْ نَصِيْبَهُمْ ؕ

اور وہ جن سے تم نے پختہ عہد و پیمان کئے ہیں ان کو بھی ان کا حصہ دو۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | اللّٰهَ | كَانَ | عَلٰى | كُلِّ | شَيْءٍ | شَهِيْدًا |
| یقیناً | اللہ | وہ ہے | پر | ہر | چیز | نگران |

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ شَهِيْدًا ۧ (34)

یقیناً اللہ ہر چیز پر نگران ہے۔

ع 5 8 2

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَلرِّجَالُ | قَوّٰمُوْنَ | عَلَى | النِّسَآءِ | بِمَا | فَضَّلَ | اللّٰهُ | بَعْضَهُمْ | عَلٰى | بَعْضٍ |
| مرد (جمع) | نگران | پر | عورتیں | اس پر جو | اس نے فضیلت بخشی | اللہ | ان میں سے بعض | پر | بعض |

اَلرِّجَالُ قَوّٰمُوْنَ عَلَى النِّسَآءِ بِمَا فَضَّلَ اللّٰهُ بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ

مرد عورتوں پر نگران ہیں اس فضیلت کی وجہ سے جو اللہ نے ان میں سے بعض کو بعض پر بخشی ہے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ | بِمَآ | اَنْفَقُوْا | مِنْ | اَمْوَالِهِمْ |
| اور | اس وجہ سے جو | انہوں نے خرچ کیا | سے | ان کے اموال |

وَّبِمَآ اَنْفَقُوْا مِنْ اَمْوَالِهِمْ ؕ

اور اس وجہ سے بھی کہ وہ اپنے اموال (ان پر) خرچ کرتے ہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَالصّٰلِحٰتُ | قٰنِتٰتٌ | حٰفِظٰتٌ | لِّلْغَيْبِ | بِمَا | حَفِظَ | اللّٰهُ |
| پس نیک عورتیں | فرمانبردار عورتیں | حفاظت کرنے والیاں | غیب میں | اس کی جو | اس نے حفاظت کی | اللہ |

فَالصّٰلِحٰتُ قٰنِتٰتٌ حٰفِظٰتٌ لِّلْغَيْبِ بِمَا حَفِظَ اللّٰهُ ؕ

پس نیک عورتیں فرمانبردار اور غیب میں بھی ان چیزوں کی حفاظت کرنے والی ہوتی ہیں جن کی حفاظت کی اللہ نے تاکید کی ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَالّٰتِیْ | تَخَافُوْنَ | نُشُوْزَ | هُنَّ | فَعِظُوْ | هُنَّ |
| اور وہ عورتیں | تم ڈرتے ہو | باغیانہ رویہ | ان کا | پس تم نصیحت کرو | ان کو |

وَالّٰتِیْ تَخَافُوْنَ نُشُوْزَهُنَّ فَعِظُوْهُنَّ

اور وہ عورتیں جن سے تمہیں باغیانہ رویے کا خوف ہو تو ان کو (پہلے تو) نصیحت کرو،

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَاهْجُرُوْ | هُنَّ | فِي | الْمَضَاجِعِ | وَاضْرِبُوْ | هُنَّ |
| اور تم الگ چھوڑ دو | انہیں | میں | بستر (جمع) | اور تم بدنی سزا دو | انہیں |

وَاهْجُرُوْهُنَّ فِي الْمَضَاجِعِ وَاضْرِبُوْهُنَّ ۚ

پھر ان کو بستروں میں الگ چھوڑ دو اور پھر (عندالضرورت) انہیں بدنی سزا بھی دو۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاِنْ | اَطَعْنَكُمْ | فَلَا | تَبْغُوْا | عَلَيْهِنَّ | سَبِيْلًا |
| پس اگر | وہ تمہاری اطاعت کریں | پس نہ | تم تلاش کرو | ان کے خلاف | حجت/راستہ |

فَاِنْ اَطَعْنَكُمْ فَلَا تَبْغُوْا عَلَيْهِنَّ سَبِيْلًا ؕ

پس اگر وہ تمہاری اطاعت کریں تو پھر ان کے خلاف کوئی حجت تلاش نہ کرو۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | اللّٰهَ | كَانَ | عَلِيًّا | كَبِيْرًا |
| یقیناً | اللہ | وہ ہے | بہت بلند | بہت بڑا |

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيًّا كَبِيْرًا ﴿35﴾

یقیناً اللہ بہت بلند (اور) بہت بڑا ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَاِنْ | خِفْتُمْ | شِقَاقَ | بَيْنِ | هِمَا |
| اور اگر | تم ڈرے | اختلاف | درمیان | ان دونوں |

وَاِنْ خِفْتُمْ شِقَاقَ بَيْنِهِمَا

اور اگر تمہیں ان دو (میاں بیوی) کے درمیان شدید اختلاف کا خوف ہو

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَابْعَثُوْا | حَكَمًا | مِّنْ | اَهْلِهٖ | وَحَكَمًا | مِّنْ | اَهْلِهَا |
| پس تم مقرر کرو | ایک فیصلہ کرنے والا | سے | اس (مرد) کے اہل | اور فیصلہ کرنے والا | سے | اس (عورت) کے اہل |

فَابْعَثُوْا حَكَمًا مِّنْ اَهْلِهٖ وَحَكَمًا مِّنْ اَهْلِهَا ۚ

تو اس (یعنی خاوند) کے گھر والوں میں سے ایک صاحبِ حکمت فیصلہ کرنے والا اور اس (یعنی بیوی) کے گھر والوں میں سے ایک صاحبِ حکمت فیصلہ کرنے والا مقرر کرو۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ | يُّرِيْدَآ | اِصْلَاحًا | يُّوَفِّقِ | اللّٰهُ | بَيْنَهُمَا |
| اگر | وہ دونوں چاہیں | اصلاح | وہ موافقت پیدا کردے گا | اللہ | ان دونوں کے درمیان |

اِنْ يُّرِيْدَآ اِصْلَاحًا يُّوَفِّقِ اللّٰهُ بَيْنَهُمَا ؕ

اگر وہ دونوں اصلاح چاہیں تو اللہ ان دونوں کے درمیان موافقت پیدا کردے گا۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | اللّٰهَ | كَانَ | عَلِيْمًا | خَبِيْرًا |
| یقیناً | اللہ | وہ ہے | بہت جاننے والا | بہت خبر رکھنے والا |

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيْمًا خَبِيْرًا ﴿36﴾

یقیناً اللہ دائمی علم رکھنے والا (اور) خوب باخبر ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَاعْبُدُوا | اللّٰهَ | وَلَا | تُشْرِكُوْا | بِهٖ | شَيْـًٔا |
| اور تم عبادت کرو | اللہ | اور نہ | تم شریک ٹھہراؤ | اس کا | کوئی چیز |

وَاعْبُدُوا اللّٰهَ وَلَا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْـًٔا

اور اللہ کی عبادت کرو اور کسی چیز کو اس کا شریک نہ ٹھہراؤ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّبِالْوَالِدَيْنِ | اِحْسَانًا | وَّبِذِی الْقُرْبٰی | وَالْيَتٰمٰى | وَالْمَسٰكِيْنِ |
| اور والدین کے ساتھ | احسان کرنا | اور قریبی رشتہ داروں سے | اور یتیم (جمع) | اور مساکین |

وَّبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا وَّبِذِی الْقُرْبٰی وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنِ

اور والدین کے ساتھ احسان کرو اور قریبی رشتہ داروں سے بھی اور یتیموں سے بھی اور مسکین لوگوں سے بھی

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَالْجَارِ | ذِی الْقُرْبٰی | وَالْجَارِ | الْجُنُبِ | وَالصَّاحِبِ | بِالْجَنْۢبِ | وَابْنِ السَّبِيْلِ |
| اور ہمسایہ | رشتہ دار | اور ہمسایہ | ساتھ والا | اور ساتھی | ساتھ والا | اور مسافر |

وَالْجَارِ ذِی الْقُرْبٰی وَالْجَارِ الْجُنُبِ وَالصَّاحِبِ بِالْجَنْۢبِ وَابْنِ السَّبِيْلِ ۙ

اور رشتہ دار ہمسایوں سے بھی اور غیر رشتہ دار ہمسایوں سے بھی۔ اور اپنے ہم جلیسوں سے بھی اور مسافروں سے بھی

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَا | مَلَكَتْ | اَيْمَانُكُمْ | اِنَّ اللّٰهَ | لَا يُحِبُّ | مَنْ | كَانَ | مُخْتَالًا | فَخُوْرًا |
| اور وہ جو | وہ مالک ہوئی | تمہارے داہنے ہاتھ | یقیناً اللہ | وہ نہیں پسند کرتا | جو | ہے | متکبر | فخر کرنے والا |

وَمَا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ مَنْ كَانَ مُخْتَالًا فَخُوْرًا ﴿37﴾

اور ان سے بھی جن کے تمہارے داہنے ہاتھ مالک ہوئے۔ یقیناً اللہ اس کو پسند نہیں کرتا جو متکبر (اور) شیخی بگھارنے والا ہو۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | يَبْخَلُوْنَ | وَيَاْمُرُوْنَ | النَّاسَ | بِالْبُخْلِ |
| وہ لوگ جو | وہ کنجوسی کرتے ہیں | اور وہ حکم دیتے ہیں | لوگ | کنجوسی کا |

الَّذِيْنَ يَبْخَلُوْنَ وَيَاْمُرُوْنَ النَّاسَ بِالْبُخْلِ

(یعنی) وہ لوگ جو (خود بھی) بخل کرتے ہیں اور لوگوں کو بھی بخل کی تعلیم دیتے ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَيَكْتُمُوْنَ | مَآ | اٰتٰـهُمُ | اللّٰهُ | مِنْ | فَضْلِهٖ |
| اور وہ چھپاتے ہیں | جو | اس نے ان کو دیا | اللہ | سے | اس کا فضل |

وَيَكْتُمُوْنَ مَآ اٰتٰـهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ ؕ

اور اُس کو چھپاتے ہیں جو اللہ نے انہیں اپنے فضل سے دیا ہے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اَعْتَدْنَا | لِلْكٰفِرِيْنَ | عَذَابًا | مُّهِيْنًا |
| اور | ہم نے تیار کیا | کافروں کے لئے | ایک عذاب | رسوا کرنے والا |

وَاَعْتَدْنَا لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابًا مُّهِيْنًا ۚ﴿38﴾

اور ہم نے کافروں کے لئے بہت رُسوا کرنے والا عذاب تیار کیا ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَالَّذِيْنَ | يُنْفِقُوْنَ | اَمْوَالَهُمْ | رِئَآءَ | النَّاسِ |
| اور وہ لوگ جو | وہ خرچ کرتے ہیں | ان کے اموال | دکھاوا کرنا | لوگ |

وَالَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ رِئَآءَ النَّاسِ

اور وہ لوگ جو اپنے اموال لوگوں کے سامنے دکھاوے کی خاطر خرچ کرتے ہیں

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَلَا | يُؤْمِنُوْنَ | بِاللّٰهِ | وَلَا | بِالْيَوْمِ | الْاٰخِرِ |
| اور نہ | وہ ایمان لاتے ہیں | اللہ پر | اور نہ | دن پر | آخر |

وَلَا يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَلَا بِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ؕ

اور نہ اللہ پر ایمان لاتے ہیں اور نہ یومِ آخر پر۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | يَّكُنِ | الشَّيْطٰنُ | لَهٗ | قَرِيْنًا | فَسَآءَ | قَرِيْنًا |
| اور جو | وہ ہوجائے | شیطان | اس کا | ساتھی | پس بہت ہی برا | ساتھی |

وَمَنْ يَّكُنِ الشَّيْطٰنُ لَهٗ قَرِيْنًا فَسَآءَ قَرِيْنًا ﴿39﴾

اور وہ جس کا شیطان ساتھی ہو تو وہ بہت ہی برا ساتھی ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَاذَا | عَلَيۡهِمۡ | لَوۡ | اٰمَنُوۡا | بِاللّٰهِ | وَالۡيَوۡمِ | الۡاٰخِرِ |
| اور کیا ہوا | ان پر | اگر | وہ ایمان لے آئے | اللہ پر | اور دن | آخر |

وَمَاذَا عَلَيۡهِمۡ لَوۡ اٰمَنُوۡا بِاللّٰهِ وَالۡيَوۡمِ الۡاٰخِرِ

اور اُن پر کیا مشکل تھی اگر وہ اللہ پر ایمان لے آتے اور یومِ آخر پر بھی

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَاَنۡفَقُوۡا | مِمَّا | رَزَقَهُمُ | اللّٰهُ | وَكَانَ | اللّٰهُ | بِهِمۡ | عَلِيۡمًا |
| اور انہوں نے خرچ کیا | اس میں سے جو | اس نے ان کو رزق دیا | اللہ | اور وہ ہے | اللہ | ان کو | بہت جاننے والا |

وَاَنۡفَقُوۡا مِمَّا رَزَقَهُمُ اللّٰهُ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ بِهِمۡ عَلِيۡمًا ﴿40﴾

اور خرچ کرتے اس میں سے جو اللہ نے انہیں عطا کیا۔ اور اللہ انہیں اچھی طرح جانتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | اللّٰهَ | لَا | يَظۡلِمُ | مِثۡقَالَ | ذَرَّةٍ |
| یقیناً | اللہ | نہیں | وہ ظلم کرتا ہے | برابر | ذرہ |

اِنَّ اللّٰهَ لَا يَظۡلِمُ مِثۡقَالَ ذَرَّةٍ ۚ

یقیناً اللہ ذرّہ برابر بھی ظلم نہیں کرتا۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَاِنۡ | تَكُ | حَسَنَةً | يُّضٰعِفۡ | هَا | وَيُؤۡتِ | مِنۡ لَّدُنۡهُ | اَجۡرًا | عَظِيۡمًا |
| اور اگر | وہ ہو | بھلائی | وہ بڑھاتا ہے | اسے | اور وہ دیتا ہے | اپنی جناب سے | اجر | بہت بڑا |

وَاِنۡ تَكُ حَسَنَةً يُّضٰعِفۡهَا وَيُؤۡتِ مِنۡ لَّدُنۡهُ اَجۡرًا عَظِيۡمًا ﴿41﴾

اور اگر کوئی نیکی کی بات ہو تو وہ اسے بڑھاتا ہے اور اپنی طرف سے بھی بہت بڑا اجر عطا کرتا ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَكَيۡفَ | اِذَا | جِئۡنَا | مِنۡ | كُلِّ | اُمَّةٍ | بِشَهِيۡدٍ |
| پس کیا ہوگا | جب | ہم آئے | سے | ہر | امت | گواہ کے ساتھ |

فَكَيۡفَ اِذَا جِئۡنَا مِنۡ كُلِّ اُمَّةٍ بِشَهِيۡدٍ

پس کیا حال ہوگا جب ہم ہر ایک امّت میں سے ایک گواہ لے کر آئیں گے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّجِئۡنَا | بِكَ | عَلٰى | هٰٓؤُلَآءِ | شَهِيۡدًا |
| اور ہم آئے | تیرے ساتھ | پر | یہ لوگ | گواہ |

وَّجِئۡنَا بِكَ عَلٰى هٰٓؤُلَآءِ شَهِيۡدًا ؕ﴿42﴾

اور ہم تجھے ان سب پر گواہ بنا کر لائیں گے۔

وقف النبی ﷺ

| يَوْمَئِذٍ | يَّوَدُّ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | وَعَصَوُا | الرَّسُوْلَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس دن | وہ چاہے گا | وہ جو | انہوں نے کفر کیا | اورانہوں نے نافرمانی کی | رسول |

يَوْمَئِذٍ يَّوَدُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَعَصَوُا الرَّسُوْلَ

اس دن وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا اور رسول کی نافرمانی کی، چاہیں گے

| لَوْ | تُسَوّٰى | بِهِمُ | الْاَرْضُ | وَلَا | يَكْتُمُوْنَ | اللّٰهَ | حَدِيْثًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کاش | وہ برابر کی جاتی | ان پر | زمین | اور نہ | وہ چھپائیں گے | اللہ | بات |

ع 6 9 3

لَوْ تُسَوّٰى بِهِمُ الْاَرْضُ ۭ وَلَا يَكْتُمُوْنَ اللّٰهَ حَدِيْثًا ﴿43﴾

کہ کاش (وہ دفن ہوجاتے اور) زمین ان پر برابر کردی جاتی۔ اور وہ اللہ سے کوئی بات چھپا نہ سکیں گے۔

| يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | لَا | تَقْرَبُوا | الصَّلٰوةَ | وَاَنْتُمْ | سُكٰرٰى |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اے | جولوگ | وہ ایمان لائے | نہ | تم قریب جاؤ | نماز | اور تم/اس حال میں کہ تم | مدہوش |

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقْرَبُوا الصَّلٰوةَ وَاَنْتُمْ سُكٰرٰى

اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! تم نماز کے قریب نہ جاؤ جب تم پر مدہوشی کی کیفیت ہو۔

| حَتّٰى | تَعْلَمُوْا | مَا | تَقُوْلُوْنَ | وَلَا | جُنُبًا | اِلَّا | عَابِرِيْ سَبِيْلٍ | حَتّٰى | تَغْتَسِلُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہاں تک کہ | تم جان لو | جو | تم کہتے ہو | اور نہ | جنبی | سوائے | مسافر | یہاں تک کہ | تم نہالو |

حَتّٰى تَعْلَمُوْا مَا تَقُوْلُوْنَ وَلَا جُنُبًا اِلَّا عَابِرِيْ سَبِيْلٍ حَتّٰى تَغْتَسِلُوْا ۭ

یہاں تک کہ اس قابل ہوجاؤ کہ تمہیں علم ہو کہ تم کیا کہہ رہے ہو۔ اور نہ ہی جنبی ہونے کی حالت میں (نماز کے قریب جاؤ) یہاں تک کہ نہالو سوائے اس کے کہ تم مسافر ہو۔

| وَاِنْ | كُنْتُمْ | مَّرْضٰٓى | اَوْ | عَلٰى | سَفَرٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور اگر | تم ہو | مریض | یا | پر | سفر |

وَاِنْ كُنْتُمْ مَّرْضٰٓى اَوْ عَلٰى سَفَرٍ

اور اگر تم بیمار ہو یا مسافر ہو

| اَوْ | جَآءَ | اَحَدٌ | مِّنْكُمْ | مِّنَ | الْغَآئِطِ |
|---|---|---|---|---|---|
| یا | وہ آیا | ایک | تم میں سے | سے | قضائے حاجت |

اَوْ جَآءَ اَحَدٌ مِّنْكُمْ مِّنَ الْغَآئِطِ

یا تم میں سے کوئی طبعی حوائج سے فارغ ہوا ہو

| اَوْ | لٰمَسْتُمُ | النِّسَآءَ | فَلَمْ | تَجِدُوْا | مَآءً | فَتَيَمَّمُوْا | صَعِيْدًا | طَيِّبًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یا | تم نے تعلق قائم کیا | عورتیں | پس نہیں | تم پاؤ | پانی | پس تیمّم کرلو | مٹی | پاک |

اَوْ لٰمَسْتُمُ النِّسَآءَ فَلَمْ تَجِدُوْا مَآءً فَتَيَمَّمُوْا صَعِيْدًا طَيِّبًا

یاتم نے عورتوں سے تعلق قائم کیا ہواور تمہیں پانی نہ ملے تو خشک پاک مٹی سے تیمّم کرلیا کرو۔

| فَامْسَحُوْا | بِوُجُوْهِكُمْ | وَاَيْدِيْكُمْ | اِنَّ | اللّٰهَ | كَانَ | عَفُوًّا | غَفُوْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تم مسح کرو | تمہارے چہروں کا | اور تمہارے ہاتھ | یقیناً | اللہ | وہ ہے | بہت درگزر کرنے والا | بہت بخشنے والا |

فَامْسَحُوْا بِوُجُوْهِكُمْ وَاَيْدِيْكُمْ ۭ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَفُوًّا غَفُوْرًا ﴿44﴾

سوتم اپنے چہروں پر اور ہاتھوں پر مسح کرو۔ یقیناً اللہ بہت درگزر کرنے والا (اور) بہت بخشنے والا ہے۔

| اَلَمْ | تَرَ | اِلَى | الَّذِيْنَ | اُوْتُوْا | نَصِيْبًا | مِّنَ | الْكِتٰبِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیانہیں | تونے دیکھا | طرف | وہ لوگ جو | وہ دیئے گئے | حصہ | سے | کتاب |

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ اُوْتُوْا نَصِيْبًا مِّنَ الْكِتٰبِ

کیا تُو نے ایسے لوگوں پر غور نہیں کیا جنہیں کتاب میں سے ایک حصہ دیا گیا

| يَشْتَرُوْنَ | الضَّلٰلَةَ | وَيُرِيْدُوْنَ | اَنْ | تَضِلُّوا | السَّبِيْلَ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ خریدتے ہیں | گمراہی | اور وہ چاہتے ہیں | کہ | تم گمراہ ہوجاؤ | راستہ |

يَشْتَرُوْنَ الضَّلٰلَةَ وَيُرِيْدُوْنَ اَنْ تَضِلُّوا السَّبِيْلَ ۭ﴿45﴾

وہ گمراہی خرید لیتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ تم (سیدھے) رستے سے ہٹ جاؤ۔

| وَاللّٰهُ | اَعْلَمُ | بِاَعْدَآءِ | كُمْ | وَكَفٰى | بِاللّٰهِ | وَلِيًّا | وَّكَفٰى | بِاللّٰهِ | نَصِيْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور اللہ | زیادہ جاننے والا | دشمنوں کو | تمہارے | اور وہ کافی ہوا | اللہ | دوست | اور وہ کافی ہوا | اللہ | مددگار |

وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِاَعْدَآئِكُمْ ۭ وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَلِيًّا ڶ وَّكَفٰى بِاللّٰهِ نَصِيْرًا ﴿46﴾

اور اللہ تمہارے دشمنوں کو سب سے زیادہ جانتا ہے اور اللہ دوست ہونے کے لحاظ سے کافی ہے۔ اور اللہ ہی کافی ہے بطور مددگار۔

| مِنَ | الَّذِيْنَ | هَادُوْا | يُحَرِّفُوْنَ | الْكَلِمَ | عَنْ | مَّوَاضِعِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | جولوگ | وہ یہودی ہوئے | وہ بدلتے ہیں | کلمات | سے | اس کی جگہیں |

مِنَ الَّذِيْنَ هَادُوْا يُحَرِّفُوْنَ الْكَلِمَ عَنْ مَّوَاضِعِهٖ

یہود میں سے ایسے بھی ہیں جو کلمات کو ان کی اصل جگہوں سے بدل دیتے ہیں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَيَقُوْلُوْنَ | سَمِعْنَا | وَعَصَيْنَا | وَاسْمَعْ | غَيْرَ مُسْمَعٍ |
| اور وہ کہتے ہیں | ہم نے سنا | اور ہم نے نافرمانی کی | اور تو بات سن | اس حال میں کہ کچھ بھی سنائی نہ دے |

وَيَقُوْلُوْنَ سَمِعْنَا وَعَصَيْنَا وَاسْمَعْ غَيْرَ مُسْمَعٍ

اور وہ کہتے ہیں ہم نے سنا اور ہم نے نافرمانی کی اور بات سُن اس حال میں کہ تجھے کچھ بھی نہ سنائی دے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّرَاعِنَا | لَيًّا | بِاَلْسِنَتِهِمْ | وَطَعْنًا | فِي | الدِّيْنِ |
| اور رَاعِنَا (تو ہمارا لحاظ رکھ) | بل دینا | ان کی زبانوں سے | اور طعن کرنا | میں | دین |

وَّرَاعِنَا لَيًّا بِاَلْسِنَتِهِمْ وَطَعْنًا فِي الدِّيْنِ ط

اور وہ اپنی زبانوں کو بل دیتے ہوئے اور دین میں طعن کرتے ہوئے رَاعِنَا کہتے ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَلَوْ | اَنَّهُمْ | قَالُوْا | سَمِعْنَا | وَاَطَعْنَا | وَاسْمَعْ |
| اور اگر | کہ وہ | انہوں نے کہا | ہم نے سن لیا | اور ہم نے اطاعت کی | اور توسن |

وَلَوْ اَنَّهُمْ قَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا وَاسْمَعْ

اور اگر ایسا ہوتا کہ وہ کہتے کہ ہم نے سنا اور ہم نے اطاعت کی اور سُن

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَانْظُرْنَا | لَكَانَ | خَيْرًا | لَّهُمْ | وَاَقْوَمَ |
| اور ہم پر نظر کر | ضرور ہوتا | بہتر | ان کے لئے | اور زیادہ مضبوط |

وَانْظُرْنَا لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ وَاَقْوَمَ لا

اور ہم پر نظر کر، تو یہ ان کے لئے بہتر اور سب سے زیادہ مضبوط (قول) ہوتا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَلٰكِنْ | لَّعَنَهُمُ | اللّٰهُ | بِكُفْرِهِمْ | فَلَا | يُؤْمِنُوْنَ | اِلَّا | قَلِيْلًا |
| لیکن | اس نے ان پر لعنت کی | اللہ | ان کے کفر کی وجہ سے | پس نہیں | وہ ایمان لاتے | مگر | تھوڑا |

وَلٰكِنْ لَّعَنَهُمُ اللّٰهُ بِكُفْرِهِمْ فَلَا يُؤْمِنُوْنَ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿47﴾

لیکن اللہ نے ان کے کفر کی وجہ سے ان پر لعنت کر دی ہے۔ پس وہ ایمان نہیں لاتے مگر تھوڑا۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اُوْتُوا | الْكِتٰبَ | اٰمِنُوْا |
| اے | جو لوگ | وہ دیئے گئے | کتاب | تم ایمان لے آؤ |

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ اٰمِنُوْا

اے وہ لوگو جو کتاب دیئے گئے ہو! اس پر ایمان لے آؤ

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بِمَا | نَزَّلْنَا | مُصَدِّقًا | لِّمَا | مَعَكُمْ | مِّنْ | قَبْلِ |
| اس پر جو | ہم نے اتارا | تصدیق کرنے والا | اس کی جو | تمہارے ساتھ | سے | پہلے |

بِمَا نَزَّلْنَا مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَكُمْ مِّنْ قَبْلِ

جو ہم نے اتارا ہے تصدیق کرتا ہوا اس کی جو تمہارے پاس ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنْ | نَّطْمِسَ | وُجُوْهًا | فَنَرُدَّهَا | عَلٰٓى | اَدْبَارِهَآ |
| کہ | ہم داغتے ہیں | چہرے | پس ہم انہیں لوٹا دیتے ہیں | پر | ان کی پیٹھیں |

اَنْ نَّطْمِسَ وُجُوْهًا فَنَرُدَّهَا عَلٰٓى اَدْبَارِهَآ

پیشتر اس کے کہ ہم بعض چہروں کو داغ دیں اور انہیں ان کی پیٹھوں کے بل لوٹا دیں

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَوْ | نَلْعَنَهُمْ | كَمَا | لَعَنَّآ | اَصْحٰبَ | السَّبْتِ |
| یا | ہم ان پر لعنت کریں | جس طرح | ہم نے لعنت کی | اصحاب / والوں | سبت |

اَوْ نَلْعَنَهُمْ كَمَا لَعَنَّآ اَصْحٰبَ السَّبْتِ ؕ

یا ان پر اسی طرح لعنت ڈالیں جس طرح ہم نے سبت والوں پر لعنت ڈالی تھی۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | كَانَ | اَمْرُ | اللّٰهِ | مَفْعُوْلًا |
| اور | وہ ہے | فیصلہ | اللہ | پورا ہونے والا |

وَ كَانَ اَمْرُ اللّٰهِ مَفْعُوْلًا ﴿48﴾

اور اللہ کا فیصلہ تو پورا ہو کر رہنے والا ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | اللّٰهَ | لَا | يَغْفِرُ | اَنْ | يُّشْرَكَ | بِهٖ |
| یقیناً | اللہ | نہیں | وہ بخشتا ہے | کہ | شریک ٹھہرایا جاتا ہے | اس کا |

اِنَّ اللّٰهَ لَا يَغْفِرُ اَنْ يُّشْرَكَ بِهٖ

یقیناً اللہ معاف نہیں کرے گا کہ اس کا کوئی شریک ٹھہرایا جائے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | يَغْفِرُ | مَا دُوْنَ ذٰلِكَ | لِمَنْ | يَّشَآءُ |
| اور | وہ بخش دیتا ہے | جو اس کے علاوہ ہو | اس کے لئے | وہ چاہتا ہے |

وَيَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِكَ لِمَنْ يَّشَآءُ ۚ

اور اس کے علاوہ سب کچھ معاف کردے گا جس کے لئے وہ چاہے۔

| وَمَنۡ | يُّشۡرِكۡ | بِاللّٰهِ | فَقَدِ | افۡتَرٰۤى | اِثۡمًا | عَظِيۡمًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور جو | وہ شریک ٹھہراتا ہے | اللہ کا | تو یقیناً | اس نے افترا کیا | گناہ | بہت بڑا |

وَمَنۡ يُّشۡرِكۡ بِاللّٰهِ فَقَدِ افۡتَرٰۤى اِثۡمًا عَظِيۡمًا ﴿49﴾

اور جو اللہ کا شریک ٹھہرائے تو یقیناً اُس نے بہت بڑا گناہ افترا کیا ہے۔

| اَلَمۡ | تَرَ | اِلَى | الَّذِيۡنَ | يُزَكُّوۡنَ | اَنۡفُسَهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیا نہیں | تو نے دیکھا | طرف | جو لوگ | وہ پاک ٹھہراتے ہیں | ان کے نفوس/ اپنے آپ کو |

اَلَمۡ تَرَ اِلَى الَّذِيۡنَ يُزَكُّوۡنَ اَنۡفُسَهُمۡ ؕ

کیا تُو نے ان لوگوں پر غور نہیں کیا جو اپنے آپ کو پاک ٹھہراتے ہیں۔

| بَلِ | اللّٰهُ | يُزَكِّىۡ | مَنۡ | يَّشَآءُ | وَلَا | يُظۡلَمُوۡنَ | فَتِيۡلًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بلکہ | اللہ | وہ پاک کرتا ہے | جو | وہ چاہتا ہے | اور نہیں | وہ ظلم کیے جاتے ہیں | کھجور کی گٹھلی کی لکیر کا دھاگہ |

بَلِ اللّٰهُ يُزَكِّىۡ مَنۡ يَّشَآءُ وَلَا يُظۡلَمُوۡنَ فَتِيۡلًا ﴿50﴾

حقیقت یہ ہے کہ اللہ ہی ہے جسے چاہے پاک قرار دے۔اور وہ کھجور کی گٹھلی کی لکیر کے برابر بھی ظلم نہیں کئے جائیں گے۔

| اُنۡظُرۡ | كَيۡفَ | يَفۡتَرُوۡنَ | عَلَى | اللّٰهِ | الۡكَذِبَ | وَكَفٰى | بِهٖۤ | اِثۡمًا | مُّبِيۡنًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تو دیکھ | کس طرح | وہ جھوٹ گھڑتے ہیں | پر | اللہ | جھوٹ | اور وہ کافی ہوا | اس پر | گناہ | کھلا کھلا |

ع 7 8 4 اُنۡظُرۡ كَيۡفَ يَفۡتَرُوۡنَ عَلَى اللّٰهِ الۡكَذِبَ ؕ وَكَفٰى بِهٖۤ اِثۡمًا مُّبِيۡنًا ﴿51﴾

دیکھ وہ اللہ پر کس طرح جھوٹ گھڑتے ہیں۔اور یہ بات ایک نمایاں گناہ کے طور پر کافی ہے۔

| اَلَمۡ | تَرَ | اِلَى | الَّذِيۡنَ | اُوۡتُوۡا | نَصِيۡبًا | مِّنَ | الۡكِتٰبِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا نہیں | تو نے دیکھا | طرف | جو لوگ | وہ دیئے گئے | حصہ | سے | کتاب |

اَلَمۡ تَرَ اِلَى الَّذِيۡنَ اُوۡتُوۡا نَصِيۡبًا مِّنَ الۡكِتٰبِ

کیا تُو نے اُن کی طرف نظر نہیں دوڑائی جن کو کتاب میں سے ایک حصہ دیا گیا تھا۔

| يُؤۡمِنُوۡنَ | بِالۡجِبۡتِ | وَالطَّاغُوۡتِ | وَيَقُوۡلُوۡنَ | لِلَّذِيۡنَ | كَفَرُوۡا |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ ایمان لاتے ہیں | بتوں پر | اور شیطان | اور وہ کہتے ہیں | ان سے جو | انہوں نے انکار کیا |

يُؤۡمِنُوۡنَ بِالۡجِبۡتِ وَالطَّاغُوۡتِ وَيَقُوۡلُوۡنَ لِلَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا

وہ بتوں اور شیطان پر ایمان لاتے ہیں اور اُن لوگوں کے متعلق جنہوں نے انکار کیا کہتے ہیں

| هٰٓؤُلَآءِ | اَهۡدٰى | مِنَ | الَّذِيۡنَ | اٰمَنُوۡا | سَبِيۡلًا |
|---|---|---|---|---|---|
| یہ لوگ | زیادہ ہدایت یافتہ | سے | وہ جو | وہ ایمان لائے | مسلک / راستہ |

هٰٓؤُلَآءِ اَهۡدٰى مِنَ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا سَبِيۡلًا ﴿52﴾

کہ یہ لوگ مسلک کے لحاظ سے ایمان لانے والوں سے زیادہ درست ہیں۔

| اُولٰٓئِكَ | الَّذِيۡنَ | لَعَنَ | هُمُ | اللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|
| یہی | جولوگ | اس نے لعنت کی | ان پر | اللہ |

اُولٰٓئِكَ الَّذِيۡنَ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ ؕ

یہی لوگ ہیں جن پر اللہ نے لعنت کی ہے

| وَمَنۡ | يَّلۡعَنِ | اللّٰهُ | فَلَنۡ | تَجِدَ | لَهٗ | نَصِيۡرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور جس | وہ لعنت کرتا ہے | اللہ | پس ہرگز نہیں | تو پاتا ہے | اس کا | مددگار |

وَمَنۡ يَّلۡعَنِ اللّٰهُ فَلَنۡ تَجِدَ لَهٗ نَصِيۡرًا ﴿53﴾

اور جس پر اللہ لعنت کرے اس کے لئے تو کوئی مددگار نہیں پائے گا۔

| اَمۡ | لَهُمۡ | نَصِيۡبٌ | مِّنَ | الۡمُلۡكِ | فَاِذًا | لَّا | يُؤۡتُوۡنَ | النَّاسَ | نَقِيۡرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا | ان کے لئے | حصہ | سے | بادشاہت | پس جب | نہیں | وہ نہیں دیتے | لوگ | کھجور کی گٹھلی کا سوراخ |

اَمۡ لَهُمۡ نَصِيۡبٌ مِّنَ الۡمُلۡكِ فَاِذًا لَّا يُؤۡتُوۡنَ النَّاسَ نَقِيۡرًا ﴿54﴾

کیا ان کا بادشاہت میں سے کوئی حصہ ہے۔ تب تو وہ لوگوں کو (ہرگز اس میں سے) کھجور کی گٹھلی کی لکیر کے برابر بھی نہیں دیں گے۔

| اَمۡ | يَحۡسُدُوۡنَ | النَّاسَ | عَلٰى | مَاۤ | اٰتٰٮهُمُ | اللّٰهُ | مِنۡ | فَضۡلِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا | وہ حسد کرتے ہیں | لوگ | پر | جو | اس نے انہیں دیا | اللہ | سے | اپنا فضل |

اَمۡ يَحۡسُدُوۡنَ النَّاسَ عَلٰى مَاۤ اٰتٰٮهُمُ اللّٰهُ مِنۡ فَضۡلِهٖ ۚ

کیا وہ اس پر لوگوں سے حسد کرتے ہیں جو اللہ نے ان کو اپنے فضل سے عطا کیا ہے۔

| فَقَدۡ | اٰتَيۡنَاۤ | اٰلَ اِبۡرٰهِيۡمَ | الۡكِتٰبَ | وَالۡحِكۡمَةَ | وَاٰتَيۡنٰهُمۡ | مُّلۡكًا | عَظِيۡمًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس یقیناً | ہم نے دیا | آل ابراہیم | کتاب | اور حکمت | اور ہم نے انہیں دیا | سلطنت | بہت بڑی |

فَقَدۡ اٰتَيۡنَاۤ اٰلَ اِبۡرٰهِيۡمَ الۡكِتٰبَ وَالۡحِكۡمَةَ وَاٰتَيۡنٰهُمۡ مُّلۡكًا عَظِيۡمًا ﴿55﴾

تو یقیناً آلِ ابراہیم کو بھی ہم کتاب اور حکمت عطا کر چکے ہیں اور ہم نے انہیں ایک بڑی سلطنت عطا کی تھی۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَمِنۡهُمۡ | مَّنۡ | اٰمَنَ | بِهٖ | وَمِنۡهُمۡ |
| پس ان میں سے | جو | وہ ایمان لایا | اس پر | اوران میں |

فَمِنۡهُمۡ مَّنۡ اٰمَنَ بِهٖ وَمِنۡهُمۡ

پس اُنہی میں سے وہ تھے جو اُس پر ایمان لے آئے اور انہی میں سے وہ تھے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَّنۡ | صَدَّ | عَنۡهُ | وَكَفٰى | بِجَهَنَّمَ | سَعِيۡرًا |
| جو | وہ رک گیا | اس سے | اور کافی ہوئی | جہنم | جلانا |

مَّنۡ صَدَّ عَنۡهُ ‌ؕ وَكَفٰى بِجَهَنَّمَ سَعِيۡرًا ﴿56﴾

جو اُس (پر ایمان لانے) سے رُک گئے۔ اور (ایسے لوگوں کو) جلانے کے لئے جہنّم کافی ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | الَّذِيۡنَ | كَفَرُوۡا | بِاٰيٰتِنَا | سَوۡفَ | نُصۡلِيۡهِمۡ | نَارًا |
| یقیناً | وہ لوگ جو | انہوں نے کفر کیا | ہماری آیات کا | عنقریب | ہم انہیں ڈالیں گے | آگ |

اِنَّ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا بِاٰيٰتِنَا سَوۡفَ نُصۡلِيۡهِمۡ نَارًا ؕ

یقیناً وہ لوگ جنہوں نے ہماری آیات کا انکار کیا ہے ہم انہیں آگ میں داخل کریں گے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| كُلَّمَا | نَضِجَتۡ | جُلُوۡدُهُمۡ | بَدَّلۡنٰهُمۡ | جُلُوۡدًا | غَيۡرَهَا | لِيَذُوۡقُوا | الۡعَذَابَ |
| جب کبھی | وہ گل گئی | ان کے چمڑے | ہم نے انہیں بدل دیا | چمڑے | اس کے علاوہ | تاکہ وہ چکھیں | عذاب |

كُلَّمَا نَضِجَتۡ جُلُوۡدُهُمۡ بَدَّلۡنٰهُمۡ جُلُوۡدًا غَيۡرَهَا لِيَذُوۡقُوا الۡعَذَابَ ؕ

جب کبھی ان کے چمڑے گل جائیں گے ہم انہیں بدل کر دوسرے چمڑے دے دیں گے تاکہ وہ عذاب کو چکھیں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | اللّٰهَ | كَانَ | عَزِيۡزًا | حَكِيۡمًا |
| یقیناً | اللہ | وہ ہے | کامل غلبہ والا | صاحب حکمت |

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَزِيۡزًا حَكِيۡمًا ﴿57﴾

یقیناً اللہ کامل غلبہ والا (اور) صاحبِ حکمت ہے۔

الربع

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَالَّذِيۡنَ | اٰمَنُوۡا | وَعَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ | سَنُدۡخِلُهُمۡ | جَنّٰتٍ |
| اور وہ جو | وہ ایمان لائے | اور انہوں نے عمل کئے | نیک | عنقریب ہم انہیں داخل کریں گے | جنت (جمع) |

وَالَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ سَنُدۡخِلُهُمۡ جَنّٰتٍ

اور وہ لوگ جو ایمان لائے اور نیک اعمال بجالائے ان کو ہم ضرور ایسی جنّات میں داخل کریں گے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تَجۡرِیۡ | مِنۡ | تَحۡتِهَا | الۡاَنۡهٰرُ | خٰلِدِیۡنَ | فِیۡهَاۤ | اَبَدًا |
| وہ بہتی ہے | سے | ان کے نیچے | نہریں | وہ رہنے والے ہیں | اس میں | ہمیشہ |

تَجۡرِیۡ مِنۡ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُ خٰلِدِیۡنَ فِیۡهَاۤ اَبَدًا ؕ

جن کے دامن میں نہریں بہتی ہوں گی۔ وہ ان میں ہمیشہ ہمیش رہنے والے ہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَهُمۡ | فِیۡهَاۤ | اَزۡوَاجٌ | مُّطَهَّرَةٌ | وَّنُدۡخِلُهُمۡ | ظِلًّا | ظَلِیۡلًا |
| ان کے لئے | اس میں | جوڑے | پاکیزہ | اورہم انہیں داخل کریں گے | سایہ | گھنا |

لَهُمۡ فِیۡهَاۤ اَزۡوَاجٌ مُّطَهَّرَةٌ ۫ وَّنُدۡخِلُهُمۡ ظِلًّا ظَلِیۡلًا ﴿58﴾

ان میں ان کے لئے پاک بنائے ہوئے جوڑے ہوں گے۔ اور ہم انہیں گھنے سایوں میں داخل کریں گے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | اللّٰهَ | یَاۡمُرُكُمۡ | اَنۡ تُؤَدُّوا | الۡاَمٰنٰتِ | اِلٰۤی | اَهۡلِهَا |
| یقیناً | اللہ | وہ تمہیں حکم دیتا ہے | کہ تم سپرد کرو | امانتیں | طرف | اس کے اہل |

اِنَّ اللّٰهَ یَاۡمُرُكُمۡ اَنۡ تُؤَدُّوا الۡاَمٰنٰتِ اِلٰۤی اَهۡلِهَا ۙ

یقیناً اللہ تمہیں حکم دیتا ہے کہ تم امانتیں ان کے حقداروں کے سپرد کیا کرو

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَاِذَا | حَكَمۡتُمۡ | بَیۡنَ | النَّاسِ | اَنۡ تَحۡكُمُوۡا | بِالۡعَدۡلِ |
| اور جب | تم نے حکومت کی | درمیان | لوگ | کہ تم فیصلہ کرو | انصاف کے ساتھ |

وَاِذَا حَكَمۡتُمۡ بَیۡنَ النَّاسِ اَنۡ تَحۡكُمُوۡا بِالۡعَدۡلِ ؕ

اور جب تم لوگوں کے درمیان حکومت کرو تو انصاف کے ساتھ حکومت کرو۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | اللّٰهَ | نِعِمَّا | یَعِظُكُمۡ | بِهٖ | اِنَّ | اللّٰهَ | كَانَ | سَمِیۡعًا | بَصِیۡرًا |
| یقیناً | اللہ | بہت ہی عمدہ | وہ تمہیں نصیحت کرتا ہے | اس کی | یقیناً | اللہ | وہ ہے | بہت سننے والا | گہری نظر رکھنے والا |

اِنَّ اللّٰهَ نِعِمَّا یَعِظُكُمۡ بِهٖ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ سَمِیۡعًۢا بَصِیۡرًا ﴿59﴾

یقیناً بہت ہی عمدہ ہے جو اللہ تمہیں نصیحت کرتا ہے۔ یقیناً اللہ بہت سننے والا (اور) گہری نظر رکھنے والا ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یٰۤاَیُّهَا | الَّذِیۡنَ | اٰمَنُوۡۤا | اَطِیۡعُوا | اللّٰهَ | وَاَطِیۡعُوا | الرَّسُوۡلَ | وَاُولِی الۡاَمۡرِ | مِنۡكُمۡ |
| اے وہ | لوگ | وہ ایمان لائے | تم اطاعت کرو | اللہ | اور تم اطاعت کرو | رسول | اور حکام | تم میں سے |

یٰۤاَیُّهَا الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡۤا اَطِیۡعُوا اللّٰهَ وَاَطِیۡعُوا الرَّسُوۡلَ وَاُولِی الۡاَمۡرِ مِنۡكُمۡ ۚ

اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! اللہ کی اطاعت کرو اور رسول کی اطاعت کرو اور اپنے حکام کی بھی۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاِنْ | تَنَازَعْتُمْ | فِیْ | شَیْءٍ | فَرُدُّوْهُ | اِلَى | اللّٰهِ | وَالرَّسُوْلِ |
| پس اگر | تم جھگڑا کرتے ہو | میں | چیز | پس اسے لوٹادو | طرف | اللہ | اور رسول |

فَاِنْ تَنَازَعْتُمْ فِیْ شَیْءٍ فَرُدُّوْهُ اِلَى اللّٰهِ وَالرَّسُوْلِ

اور اگر تم کسی معاملہ میں (اُولوالامر سے) اختلاف کرو تو ایسے معاملے اللہ اور رسول کی طرف لوٹا دیا کرو

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ | كُنْتُمْ | تُؤْمِنُوْنَ | بِاللّٰهِ | وَالْيَوْمِ | الْاٰخِرِ | ذٰلِكَ | خَيْرٌ | وَّاَحْسَنُ | تَاْوِيْلًا |
| اگر | تم ہو | تم ایمان لاتے ہو | اللہ پر | اور دن | آخر | یہ | بہتر | اور بہت اچھا | انجام |

ع 8 9 5
اِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ؕ ذٰلِكَ خَيْرٌ وَّاَحْسَنُ تَاْوِيْلًا ۠ (60)

اگر (فی الحقیقت) تم اللہ پر اور یومِ آخر پر ایمان لانے والے ہو۔ یہ بہت بہتر (طریق) ہے اور انجام کے لحاظ سے بہت اچھا ہے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَلَمْ | تَرَ | اِلَى | الَّذِيْنَ | يَزْعُمُوْنَ | اَنَّهُمْ | اٰمَنُوْا | بِمَآ | اُنْزِلَ | اِلَيْكَ |
| کیا نہیں | تونے دیکھا | طرف | وہ جو | وہ گمان کرتے ہیں | کہ وہ | وہ ایمان لائے | اس پر جو | اتارا گیا | تیری طرف |

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ يَزْعُمُوْنَ اَنَّهُمْ اٰمَنُوْا بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ

کیا تُو نے ان لوگوں کے حال پر نظر کی ہے جو گمان کرتے ہیں کہ وہ اس پر ایمان لے آئے ہیں جو تجھ پر اتارا گیا

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَآ | اُنْزِلَ | مِنْ | قَبْلِكَ | يُرِيْدُوْنَ | اَنْ | يَّتَحَاكَمُوْٓا | اِلَى | الطَّاغُوْتِ |
| اور جو | وہ اتارا گیا | سے | تجھ سے پہلے | وہ چاہتے ہیں | کہ | وہ فیصلے کروائیں | طرف | شیطان |

وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ يُرِيْدُوْنَ اَنْ يَّتَحَاكَمُوْٓا اِلَى الطَّاغُوْتِ

اور اس پر بھی جو تجھ سے پہلے اتارا گیا۔ وہ چاہتے ہیں کہ فیصلے شیطان سے کروائیں

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَقَدْ | اُمِرُوْٓا | اَنْ | يَّكْفُرُوْا | بِهٖ |
| اور یقیناً | وہ حکم دیئے گئے | کہ | وہ انکار کرتے ہیں | اس کا |

وَقَدْ اُمِرُوْٓا اَنْ يَّكْفُرُوْا بِهٖ ؕ

جبکہ انہیں حکم دیا گیا تھا کہ وہ اس کا انکار کریں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَيُرِيْدُ | الشَّيْطٰنُ | اَنْ | يُّضِلَّهُمْ | ضَلٰلًۢا | بَعِيْدًا |
| اور وہ چاہتا ہے | شیطان | کہ | وہ ان کو بہکا دے | گمراہی | دور |

وَيُرِيْدُ الشَّيْطٰنُ اَنْ يُّضِلَّهُمْ ضَلٰلًۢا بَعِيْدًا (61)

اور شیطان یہ چاہتا ہے کہ وہ اُنہیں دُور کی گمراہی میں بہکا دے۔

| وَاِذَا | قِيۡلَ | لَهُمۡ | تَعَالَوۡا | اِلٰى | مَاۤ | اَنۡزَلَ | اللّٰهُ | وَاِلَى | الرَّسُوۡلِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور جب | کہا گیا | ان کو | تم آؤ | طرف | جو | اس نے اتارا | اللہ | اور طرف | رسول |

وَاِذَا قِيۡلَ لَهُمۡ تَعَالَوۡا اِلٰى مَاۤ اَنۡزَلَ اللّٰهُ وَاِلَى الرَّسُوۡلِ

اور جب ان سے کہا جاتا ہے کہ اس کی طرف آؤ جو اللہ نے اتارا ہے اور رسول کی طرف آؤ

| رَاَيۡتَ | الۡمُنٰفِقِيۡنَ | يَصُدُّوۡنَ | عَنۡكَ | صُدُوۡدًا |
|---|---|---|---|---|
| تو نے دیکھا | منافقین | وہ روکتے ہیں | تجھ سے | دور ہٹنا |

رَاَيۡتَ الۡمُنٰفِقِيۡنَ يَصُدُّوۡنَ عَنۡكَ صُدُوۡدًا ﴿62﴾

تو منافقوں کو تُو دیکھے گا کہ وہ تجھ سے بہت پرے ہٹ جاتے ہیں۔

| فَكَيۡفَ | اِذَاۤ | اَصَابَتۡهُمۡ | مُّصِيۡبَةٌ | بِمَا | قَدَّمَتۡ | اَيۡدِيۡهِمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر کیسا | جب | ان کو پہنچی | مصیبت | جو | اس نے بڑھائی | ان کے ہاتھ |

فَكَيۡفَ اِذَاۤ اَصَابَتۡهُمۡ مُّصِيۡبَةٌ ۢ بِمَا قَدَّمَتۡ اَيۡدِيۡهِمۡ

پھر انہیں کیا ہو جاتا ہے جب اُن پر کوئی مصیبت ٹوٹتی ہے، بسبب اس کے جو اُن کے ہاتھوں نے آگے بھیجا۔

| ثُمَّ | جَآءُوۡكَ | يَحۡلِفُوۡنَ | بِاللّٰهِ | اِنۡ | اَرَدۡنَاۤ | اِلَّاۤ | اِحۡسَانًا | وَّتَوۡفِيۡقًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | وہ تیرے پاس آئے | وہ قسمیں کھاتے ہیں | اللہ کی | اگر | ہم نے چاہا | مگر | احسان | اور اصلاح کرنا |

ثُمَّ جَآءُوۡكَ يَحۡلِفُوۡنَ ۖ بِاللّٰهِ اِنۡ اَرَدۡنَاۤ اِلَّاۤ اِحۡسَانًا وَّتَوۡفِيۡقًا ﴿63﴾

تب وہ تیرے پاس اللہ کی قسمیں کھاتے ہوئے آتے ہیں کہ ہمارا تو احسان کرنے اور اصلاح کرنے کے سوا کوئی ارادہ نہ تھا۔

| اُولٰٓئِكَ | الَّذِيۡنَ | يَعۡلَمُ | اللّٰهُ | مَا | فِىۡ | قُلُوۡبِهِمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہی | وہ لوگ | وہ جانتا ہے | اللہ | جو | میں | ان کے دل |

اُولٰٓئِكَ الَّذِيۡنَ يَعۡلَمُ اللّٰهُ مَا فِىۡ قُلُوۡبِهِمۡ ۗ

یہ وہ لوگ ہیں جن کے دلوں کا حال اللہ خوب جانتا ہے۔

| فَاَعۡرِضۡ | عَنۡهُمۡ | وَعِظۡهُمۡ | وَقُلۡ | لَّهُمۡ | فِىۡۤ | اَنۡفُسِهِمۡ | قَوۡلًاۢ | بَلِيۡغًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تُو اعراض کر | ان سے | اور تُو انہیں نصیحت کر | اور تو کہہ | ان کو | میں | ان کے نفوس | بات | گہرے اثر والی |

فَاَعۡرِضۡ عَنۡهُمۡ وَعِظۡهُمۡ وَقُلۡ لَّهُمۡ فِىۡۤ اَنۡفُسِهِمۡ قَوۡلًاۢ بَلِيۡغًا ﴿64﴾

پس ان سے اِعراض کر اور انہیں نصیحت کر اور انہیں ایسی بات کہہ جو اُن کے نفسوں پر گہرا اثر چھوڑنے والی ہو۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَآ | اَرْسَلْنَا | مِنْ | رَّسُوْلٍ | اِلَّا | لِيُطَاعَ | بِاِذْنِ | اللّٰهِ |
| اورنہیں | ہم نے بھیجا | سے | رسول | مگر | کہ وہ اطاعت کیا جائے | حکم سے | اللہ |

وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا لِيُطَاعَ بِاِذْنِ اللّٰهِ ط

اور ہم نے کوئی رسول نہیں بھیجا مگر اس لئے کہ اللہ کے حکم سے اس کی اطاعت کی جائے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَلَوْ | اَنَّهُمْ | اِذْ | ظَّلَمُوْٓا | اَنْفُسَهُمْ | جَآءُوْكَ | فَاسْتَغْفَرُوا | اللّٰهَ |
| اور اگر | کہ وہ | جب | انہوں نے ظلم کیا | اپنے آپ پر | وہ تیرے پاس آئے | پس انہوں نے استغفار کیا | اللہ |

وَلَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ جَآءُوْكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ

اور اگر اس وقت جب انہوں نے اپنی جانوں پر ظلم کیا وہ تیرے پاس حاضر ہوتے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَاسْتَغْفَرَ | لَهُمُ | الرَّسُوْلُ | لَوَجَدُوا | اللّٰهَ | تَوَّابًا | رَّحِيْمًا |
| اور اس نے استغفار کیا | ان کے لئے | رسول | ضرور انہوں نے پایا | اللہ | بہت توبہ قبول کرنے والا | بار بار رحم کرنے والا |

وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا ﴿65﴾

اور اللہ سے بخشش طلب کرتے اور رسول بھی ان کے لئے بخشش مانگتا تو وہ ضرور اللہ کو بہت توبہ قبول کرنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا پاتے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَلَا | وَرَبِّكَ | لَا | يُؤْمِنُوْنَ | حَتّٰى | يُحَكِّمُوْكَ | فِيْمَا | شَجَرَ | بَيْنَهُمْ |
| نہیں | تیرے رب کی قسم | نہیں | وہ ایمان لاتے ہیں | حتی کہ | وہ تجھے منصف بناتے ہیں | اس بارہ میں | اس نے جھگڑا کیا | ان کے درمیان |

فَلَا وَرَبِّكَ لَا يُؤْمِنُوْنَ حَتّٰى يُحَكِّمُوْكَ فِيْمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ

نہیں! تیرے ربّ کی قسم! وہ کبھی ایمان نہیں لا سکتے جب تک وہ تجھے ان امور میں منصف نہ بنا لیں جن میں ان کے درمیان جھگڑا ہوا ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | لَا يَجِدُوْا | فِيْٓ | اَنْفُسِهِمْ | حَرَجًا | مِّمَّا | قَضَيْتَ | وَيُسَلِّمُوْا | تَسْلِيْمًا |
| پھر | وہ نہیں پاتے | میں | ان کے نفوس | تنگی | اس میں جو | تو نے فیصلہ کیا | اور تسلیم کریں گے | فرمانبرداری |

ثُمَّ لَا يَجِدُوْا فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ حَرَجًا مِّمَّا قَضَيْتَ وَيُسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ﴿66﴾

پھر تو جو بھی فیصلہ کرے اس کے متعلق وہ اپنے دلوں میں کوئی تنگی نہ پائیں اور کامل فرمانبرداری اختیار کریں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَلَوْ | اَنَّا | كَتَبْنَا | عَلَيْهِمْ | اَنِ | اقْتُلُوْٓا | اَنْفُسَكُمْ |
| اور اگر | یقیناً ہم | ہم نے فرض کیا | ان پر | کہ | تم قتل کرو | تمہارے نفوس |

وَلَوْ اَنَّا كَتَبْنَا عَلَيْهِمْ اَنِ اقْتُلُوْٓا اَنْفُسَكُمْ

اور اگر ہم نے ان پر یہ فرض کر دیا ہوتا کہ تم اپنے نفسوں کو قتل کرو

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَوِ اخۡرُجُوۡا | مِنۡ | دِيَارِكُمۡ | مَّا | فَعَلُوۡهُ | اِلَّا | قَلِيۡلٌ | مِّنۡهُمۡ |
| یاتم نکل جاؤ | سے | تمہارے گھر | جو | انہوں نے وہ کیا | مگر | تھوڑا | ان میں سے |

اَوِ اخۡرُجُوۡا مِنۡ دِيَارِكُمۡ مَّا فَعَلُوۡهُ اِلَّا قَلِيۡلٌ مِّنۡهُمۡ ؕ

یا اپنے گھروں سے نکل کھڑے ہو تو ان میں سے چند ایک کے سوا کوئی ایسا نہ کرتا۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَلَوۡ اَنَّهُمۡ | فَعَلُوۡا | مَا | يُوۡعَظُوۡنَ | بِهٖ | لَكَانَ | خَيۡرًا | لَّهُمۡ | وَاَشَدَّ | تَثۡبِيۡتًا |
| اور اگر وہ | انہوں نے کیا | جو | وہ نصیحت کئے جاتے ہیں | اس کی | ضرور ہوتا | بہتر | ان کے لئے | اور شدید | ثبات قدم |

وَلَوۡ اَنَّهُمۡ فَعَلُوۡا مَا يُوۡعَظُوۡنَ بِهٖ لَكَانَ خَيۡرًا لَّهُمۡ وَاَشَدَّ تَثۡبِيۡتًا ۙ (67)

اور اگر وہ وہی کرتے جس کی انہیں نصیحت کی جاتی ہے تو یہ ان کے لئے بہت بہتر ہوتا اور ان کے ثباتِ قدم کے لئے ایک مضبوط ذریعہ ثابت ہوتا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّاِذًا | لَّاٰتَيۡنٰهُمۡ | مِّنۡ | لَّدُنَّاۤ | اَجۡرًا | عَظِيۡمًا |
| اور جب | ہم ضرور انہیں دیتے | سے | ہماری طرف | اجر | بہت بڑا |

وَّاِذًا لَّاٰتَيۡنٰهُمۡ مِّنۡ لَّدُنَّاۤ اَجۡرًا عَظِيۡمًا ۙ (68)

اور ایسی صورت میں ہم ضرور انہیں اپنی جناب سے بڑا اجر عطا کرتے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | لَهَدَيۡنٰهُمۡ | صِرَاطًا | مُّسۡتَقِيۡمًا | وَمَنۡ | يُّطِعِ | اللّٰهَ |
| اور | ضرور ہم ان کو ہدایت دیتے | راستہ | سیدھا | اور جو | وہ اطاعت کرتا ہے | اللہ |

وَّلَهَدَيۡنٰهُمۡ صِرَاطًا مُّسۡتَقِيۡمًا (69) وَمَنۡ يُّطِعِ اللّٰهَ

اور ہم ضرور انہیں سیدھے رستے کی طرف ہدایت دیتے۔ اور جو بھی اللہ کی

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَالرَّسُوۡلَ | فَاُولٰٓـئِكَ | مَعَ | الَّذِيۡنَ | اَنۡعَمَ | اللّٰهُ | عَلَيۡهِمۡ |
| اور رسول | پس وہی | ساتھ | وہ لوگ | اس نے انعام کیا | اللہ | ان پر |

وَالرَّسُوۡلَ فَاُولٰٓـئِكَ مَعَ الَّذِيۡنَ اَنۡعَمَ اللّٰهُ عَلَيۡهِمۡ

اور اس رسول کی اطاعت کرے تو یہی وہ لوگ ہیں جو اُن لوگوں کے ساتھ ہوں گے جن پر اللہ نے انعام کیا ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مِّنَ | النَّبِيّٖنَ | وَالصِّدِّيۡقِيۡنَ | وَالشُّهَدَآءِ | وَالصّٰلِحِيۡنَ | وَحَسُنَ | اُولٰٓـئِكَ | رَفِيۡقًا |
| سے | انبیاء | اور صدیق (جمع) | اور شہداء | اور صالحین | اور بہت اچھا | یہ | ساتھی |

مِّنَ النَّبِيّٖنَ وَالصِّدِّيۡقِيۡنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِيۡنَ ۚ وَحَسُنَ اُولٰٓـئِكَ رَفِيۡقًا ؕ (70)

(یعنی) نبیوں میں سے، صدیقوں میں سے، شہیدوں میں سے اور صالحین میں سے۔ اور یہ بہت ہی اچھے ساتھی ہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ذٰلِكَ | الْفَضْلُ | مِنَ | اللّٰهِ | وَكَفٰى | بِاللّٰهِ | عَلِيْمًا |
| یہ | فضل | سے | اللہ | اور کافی ہوا | اللہ | علم رکھنے والا |

ع 9 11 6 ذٰلِكَ الْفَضْلُ مِنَ اللّٰهِ ؕ وَكَفٰى بِاللّٰهِ عَلِيْمًا ﴿71﴾

یہ اللہ کا خاص فضل ہے۔ اور اللہ صاحبِ علم ہونے کے لحاظ سے بہت کافی ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يٰۤاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | خُذُوْا | حِذْرَكُمْ | فَانْفِرُوْا | ثُبَاتٍ | اَوِ انْفِرُوْا | جَمِيْعًا |
| اے وہ | لوگ | وہ ایمان لائے | تم پکڑو | تمہارا بچاؤ کا سامان | پس تم نکلو | گروہ | یا تم نکلو | سب |

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا خُذُوْا حِذْرَكُمْ فَانْفِرُوْا ثُبَاتٍ اَوِ انْفِرُوْا جَمِيْعًا ﴿72﴾

اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! اپنے بچاؤ کا سامان رکھا کرو۔ پھر خواہ چھوٹے چھوٹے گروہوں میں نکلو یا بڑی جمعیت کی صورت میں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَاِنَّ | مِنْكُمْ | لَمَنْ | لَّيُبَطِّئَنَّ | فَاِنْ | اَصَابَتْكُمْ | مُّصِيْبَةٌ |
| اور یقیناً | تم میں سے | ضرور جو | ضرور دیر کریں گے | پس اگر | تم کو پہنچے | مصیبت |

وَاِنَّ مِنْكُمْ لَمَنْ لَّيُبَطِّئَنَّ ۚ فَاِنْ اَصَابَتْكُمْ مُّصِيْبَةٌ

اور یقیناً تم میں ایسے بھی ہیں جو ضرور دیر کریں گے۔ اور جب تم پر کوئی مصیبت آن پڑے

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | قَدْ | اَنْعَمَ | اللّٰهُ | عَلَيَّ | اِذْ | لَمْ | اَكُنْ | مَّعَهُمْ | شَهِيْدًا |
| اس نے کہا | یقیناً | اس نے انعام کیا | اللہ | مجھ پر | جب | نہیں | میں ہوں | ان کے ساتھ | گواہ |

قَالَ قَدْ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيَّ اِذْ لَمْ اَكُنْ مَّعَهُمْ شَهِيْدًا ﴿73﴾

تو ایسا شخص کہے گا کہ اللہ نے مجھ پر انعام کیا کہ میں ان کے ساتھ (یہ مصیبت) دیکھنے والا نہیں بنا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَلَئِنْ | اَصَابَكُمْ | فَضْلٌ | مِّنَ | اللّٰهِ | لَيَقُوْلَنَّ |
| اور اگر | تم کو پہنچے | فضل | سے | اللہ | ضرور وہ کہے گا |

وَلَئِنْ اَصَابَكُمْ فَضْلٌ مِّنَ اللّٰهِ لَيَقُوْلَنَّ

اور اگر تمہیں اللہ کی طرف سے کوئی فضل نصیب ہو تو وہ ضرور اس طرح کہے گا

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَاَنْ | لَّمْ | تَكُنْۢ | بَيْنَكُمْ | وَبَيْنَهٗ | مَوَدَّةٌ |
| گویا | نہیں | وہ ہے | تمہارے درمیان | اور اس کے درمیان | محبت |

كَاَنْ لَّمْ تَكُنْۢ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهٗ مَوَدَّةٌ

گویا تمہارے اور اس کے درمیان کوئی محبت کا تعلق نہیں

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يٰلَيْتَنِيْ | كُنْتُ | مَعَهُمْ | فَاَفُوْزَ | فَوْزًا | عَظِيْمًا |
| کاش میں | میں ہوتا | ان کے ساتھ | پس میں کامیاب ہوجاؤں | کامیابی | بہت بڑی |

يٰلَيْتَنِيْ كُنْتُ مَعَهُمْ فَاَفُوْزَ فَوْزًا عَظِيْمًا ﴿74﴾

کہ کاش میں بھی ان کے ساتھ ہوتا تو بہت بڑی کامیابی حاصل کرتا۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَلْيُقَاتِلْ | فِيْ | سَبِيْلِ | اللّٰهِ | الَّذِيْنَ | يَشْرُوْنَ | الْحَيٰوةَ | الدُّنْيَا | بِالْاٰخِرَةِ |
| پس چاہیے کہ وہ قتال کرے | میں | راہ | اللہ | وہ لوگ | وہ بیچتے ہیں | زندگی | دنیا | آخرت |

فَلْيُقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ الَّذِيْنَ يَشْرُوْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا بِالْاٰخِرَةِ ؕ

پس اللہ کی راہ میں وہ لوگ قتال کریں جو آخرت کے بدلے دنیا کی زندگی بیچ ڈالتے ہیں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | يُّقَاتِلْ | فِيْ | سَبِيْلِ | اللّٰهِ |
| اور جو | وہ قتال کرتا ہے | میں | راہ | اللہ |

وَمَنْ يُّقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

اور جو اللہ کی راہ میں قتال کرے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَيُقْتَلْ | اَوْ يَغْلِبْ | فَسَوْفَ | نُؤْتِيْهِ | اَجْرًا | عَظِيْمًا |
| پس قتل ہوجائے | یا غالب آجائے | پس عنقریب | ہم اسے دیتے ہیں | اجر | بہت بڑا |

فَيُقْتَلْ اَوْ يَغْلِبْ فَسَوْفَ نُؤْتِيْهِ اَجْرًا عَظِيْمًا ﴿75﴾

پھر قتل ہوجائے یا غالب آجائے تو (ہر صورت میں) ہم ضرور اسے بہت بڑا اجر عطا کریں گے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَمَا لَكُمْ | لَا | تُقَاتِلُوْنَ | فِيْ | سَبِيْلِ | اللّٰهِ |
| اور تمہیں کیا ہوگیا ہے | نہیں | تم قتال کرتے ہو | میں | راستہ | اللہ |

وَمَا لَكُمْ لَا تُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

اور تمہیں کیا ہوا ہے کہ تم اللہ کی راہ میں

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَالْمُسْتَضْعَفِيْنَ | مِنَ | الرِّجَالِ | وَالنِّسَآءِ | وَالْوِلْدَانِ |
| اور کمزور بنائے ہوئے | سے | مرد (جمع) | اور عورتیں | اور بچے |

وَالْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَآءِ وَالْوِلْدَانِ

اور ایسے مردوں، عورتوں اور بچوں کی خاطر قتال نہیں کرتے جنہیں کمزور بنادیا گیا تھا

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | يَقُوْلُوْنَ | رَبَّنَآ | اَخْرِجْنَا | مِنْ | هٰذِهِ | الْقَرْيَةِ | الظَّالِمِ | اَهْلُهَا |
| وہ لوگ | وہ کہتے ہیں | ہمارا رب | تو ہمیں نکال | سے | اس | بستی | ظالم | اس کے رہنے والے |

الَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اَخْرِجْنَا مِنْ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ الظَّالِمِ اَهْلُهَا ۚ

(اور) جو دعا کرتے ہیں کہ اے ہمارے ربّ! تو ہمیں اس بستی سے نکال جس کے رہنے والے ظالم ہیں

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَاجْعَلْ | لَّنَا | مِنْ | لَّدُنْكَ | وَلِيًّا | وَّاجْعَلْ | لَّنَا | مِنْ | لَّدُنْكَ | نَصِيْرًا |
| اور تو بنا | ہمارے لئے | سے | اپنی جناب | دوست | اور تو بنا | ہمارے لئے | سے | اپنی جناب | مددگار |

وَاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا ۚۙ وَّاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ نَصِيْرًا ﴿76﴾

اور ہمارے لئے اپنی جناب سے کوئی سرپرست بنا دے اور ہمارے لئے اپنی جناب سے کوئی مددگار مقرر کر۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَلَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | يُقَاتِلُوْنَ | فِيْ | سَبِيْلِ | اللّٰهِ |
| وہ لوگ | وہ ایمان لائے | وہ لڑتے ہیں | میں | راہ | اللہ |

اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۚ

وہ لوگ جو ایمان لائے ہیں وہ اللہ کی راہ میں قتال کرتے ہیں

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَالَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | يُقَاتِلُوْنَ | فِيْ | سَبِيْلِ | الطَّاغُوْتِ | فَقَاتِلُوْٓا | اَوْلِيَآءَ | الشَّيْطٰنِ |
| اور وہ لوگ | انہیں نے کفر کیا | وہ لڑتے ہیں | میں | راہ | شیطان | پس تم لڑو | دوست (جمع) | شیطان |

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ الطَّاغُوْتِ فَقَاتِلُوْٓا اَوْلِيَآءَ الشَّيْطٰنِ ۚ

اور وہ لوگ جنہوں نے انکار کیا وہ شیطان کی راہ میں قتال کرتے ہیں۔ پس تم شیطان کے دوستوں سے قتال کرو۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | كَيْدَ | الشَّيْطٰنِ | كَانَ | ضَعِيْفًا |
| یقیناً | تدبیر | شیطان | وہ ہے | کمزور |

10 ع 6 7 اِنَّ كَيْدَ الشَّيْطٰنِ كَانَ ضَعِيْفًا ﴿77﴾ ع

شیطان کی تدبیر یقیناً کمزور ہوتی ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَلَمْ | تَرَ | اِلَى | الَّذِيْنَ | قِيْلَ | لَهُمْ |
| کیا نہیں | تو دیکھتا ہے | طرف | وہ لوگ | کہا گیا | ان سے |

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ قِيْلَ لَهُمْ

کیا تو نے ان لوگوں کی طرف نظر نہیں دوڑائی جنہیں کہا گیا تھا

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كُفُّوْٓا | اَيْدِيَكُمْ | وَاَقِيْمُوا | الصَّلٰوةَ | وَاٰتُوا | الزَّكٰوةَ |
| تم روکو | تمہارے ہاتھ | اور تم قائم کرو | نماز | اور تم دو | زکوٰۃ |

كُفُّوْٓا اَيْدِيَكُمْ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ ۚ

کہ اپنے ہاتھ روک لو اور نماز قائم کرو اور زکوٰۃ دو۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَلَمَّا | كُتِبَ | عَلَيْهِمُ | الْقِتَالُ | اِذَا | فَرِيْقٌ | مِّنْهُمْ |
| پس جب | وہ فرض کیا گیا | ان پر | قتال | جب | گروہ | ان میں سے |

فَلَمَّا كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقِتَالُ اِذَا فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ

پھر جب قتال ان پر فرض کیا گیا تو اچانک ان میں سے ایک گروہ

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يَخْشَوْنَ | النَّاسَ | كَخَشْيَةِ | اللّٰهِ | اَوْ | اَشَدَّ | خَشْيَةً |
| وہ ڈرتے ہیں | لوگ | ڈرنے کی طرح | اللہ | یا | شدید | ڈرنا |

يَخْشَوْنَ النَّاسَ كَخَشْيَةِ اللّٰهِ اَوْ اَشَدَّ خَشْيَةً ۚ

لوگوں سے ایسا ڈرنے لگا جیسے اللہ سے ڈرا جاتا ہے یا اس سے بھی بڑھ کر۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَقَالُوْا | رَبَّنَا | لِمَ | كَتَبْتَ | عَلَيْنَا | الْقِتَالَ |
| اور انہوں نے کہا | ہمارا رب | کیوں | تو نے فرض کیا | ہم پر | قتال |

وَقَالُوْا رَبَّنَا لِمَ كَتَبْتَ عَلَيْنَا الْقِتَالَ ۚ

اور انہوں نے کہا اے ہمارے ربّ! تو نے کیوں ہم پر قتال فرض کر دیا۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَوْلَآ | اَخَّرْتَنَآ | اِلٰٓى | اَجَلٍ | قَرِيْبٍ | قُلْ | مَتَاعُ | الدُّنْيَا | قَلِيْلٌ |
| کیوں نہ | تو نے مہلت دی | طرف | مدت | قریب | تو کہہ | سامان | دنیا | تھوڑا |

لَوْلَآ اَخَّرْتَنَآ اِلٰٓى اَجَلٍ قَرِيْبٍ ؕ قُلْ مَتَاعُ الدُّنْيَا قَلِيْلٌ ۚ

کیوں نہ تُو نے ہمیں تھوڑی مدت کے لئے اور مہلت دی۔ تُو کہہ دے کہ دنیا کی منفعت تھوڑی ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَالْاٰخِرَةُ | خَيْرٌ | لِّمَنِ | اتَّقٰى | وَلَا | تُظْلَمُوْنَ | فَتِيْلًا |
| اور آخرت | بہتر | اس کے لئے جو | اس نے تقویٰ اختیار کیا | اور نہیں | تم ظلم کئے جاؤ گے | کھجور کی گٹھلی کا دھاگہ |

وَالْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لِّمَنِ اتَّقٰى ۫ وَلَا تُظْلَمُوْنَ فَتِيْلًا ﴿78﴾

اور آخرت اس کے لئے بہت بہتر ہے جس نے تقویٰ اختیار کیا۔ اور تم کھجور کی گٹھلی کی لکیر کے برابر بھی ظلم نہیں کئے جاؤ گے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَيْنَ مَا | تَكُوْنُوْا | يُدْرِكْكُّمُ | الْمَوْتُ | وَلَوْ | كُنْتُمْ | فِيْ | بُرُوْجٍ | مُّشَيَّدَةٍ |
| کہیں بھی | تم ہو | وہ تمہیں پہنچے گا | موت | اور اگر | تم ہو | میں | برج (جمع) | مضبوط بنائے ہوئے |

اَيْنَ مَا تَكُوْنُوْا يُدْرِكْكُّمُ الْمَوْتُ وَلَوْ كُنْتُمْ فِيْ بُرُوْجٍ مُّشَيَّدَةٍ ؕ

تم جہاں کہیں بھی ہو موت تمہیں آلے گی خواہ تم سخت مضبوط بنائے ہوئے بُرجوں میں ہی ہو۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَاِنْ | تُصِبْهُمْ | حَسَنَةٌ | يَّقُوْلُوْا | هٰذِهٖ | مِنْ | عِنْدِ | اللّٰهِ |
| اور اگر | وہ تجھے پہنچے | بھلائی | وہ کہتے ہیں | یہ | سے | طرف | اللہ |

وَاِنْ تُصِبْهُمْ حَسَنَةٌ يَّقُوْلُوْا هٰذِهٖ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ ۚ

اور اگر انہیں کوئی حسنہ پہنچتی ہے تو وہ کہتے ہیں کہ یہ اللہ کی طرف سے ہے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَاِنْ | تُصِبْهُمْ | سَيِّئَةٌ | يَّقُوْلُوْا | هٰذِهٖ | مِنْ | عِنْدِكَ |
| اور اگر | وہ انہیں پہنچے | برائی | وہ کہتے ہیں | یہ | سے | تیری طرف |

وَاِنْ تُصِبْهُمْ سَيِّئَةٌ يَّقُوْلُوْا هٰذِهٖ مِنْ عِنْدِكَ ؕ

اور اگر انہیں کوئی بُرائی پہنچتی ہے تو کہتے ہیں (اے محمدؐ!) یہ تیری طرف سے ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قُلْ | كُلٌّ | مِّنْ | عِنْدِ | اللّٰهِ |
| تو کہہ | سب | سے | طرف | اللہ |

قُلْ كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ ؕ

تُو کہہ دے کہ سب کچھ اللہ ہی کی طرف سے ہوتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَمَالِ | هٰٓؤُلَآءِ | الْقَوْمِ | لَا يَكَادُوْنَ | يَفْقَهُوْنَ | حَدِيْثًا |
| پس کیا ہو گیا | وہ (جمع) | قوم | نہیں قریب ہوتے | وہ سمجھتے ہیں | بات |

فَمَالِ هٰٓؤُلَآءِ الْقَوْمِ لَا يَكَادُوْنَ يَفْقَهُوْنَ حَدِيْثًا ﴿79﴾

پس ان لوگوں کو کیا ہو گیا ہے کہ کوئی بات سمجھنے کے قریب تک نہیں پھٹکتے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَآ | اَصَابَكَ | مِنْ | حَسَنَةٍ | فَمِنَ | اللّٰهِ |
| جو | وہ تجھے پہنچا | سے | بھلائی | سے | اللہ |

مَآ اَصَابَكَ مِنْ حَسَنَةٍ فَمِنَ اللّٰهِ ۫

جو بھلائی تجھے پہنچے تو وہ اللہ ہی کی طرف سے ہوتی ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَمَآ | اَصَابَكَ | مِنْ | سَيِّئَةٍ | فَمِنْ | نَّفْسِكَ |
| اور جو | وہ تجھے پہنچا | سے | برائی | پس سے | تیرا نفس |

وَمَآ اَصَابَكَ مِنْ سَيِّئَةٍ فَمِنْ نَّفْسِكَ ط

اور جو ضرر رساں بات تجھے پہنچے تو وہ تیرے اپنے نفس کی طرف سے ہوتی ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَاَرْسَلْنٰكَ | لِلنَّاسِ | رَسُوْلًا | وَكَفٰى | بِاللّٰهِ | شَهِيْدًا |
| اور ہم نے تجھے بھیجا | لوگوں کے لئے | رسول | اور کافی ہوا | اللہ | گواہ |

وَاَرْسَلْنٰكَ لِلنَّاسِ رَسُوْلًا ط وَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا (80)

اور ہم نے تجھے سب انسانوں کے لئے رسول بنا کر بھیجا ہے اور اللہ بطور گواہ کافی ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَنْ | يُّطِعِ | الرَّسُوْلَ | فَقَدْ | اَطَاعَ | اللّٰهَ |
| جو | وہ اطاعت کرے | رسول | پس یقیناً | اس نے اطاعت کی | اللہ |

مَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ ج

جو اِس رسول کی پیروی کرے تو اُس نے اللہ کی پیروی کی

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | تَوَلّٰى | فَمَآ | اَرْسَلْنٰكَ | عَلَيْهِمْ | حَفِيْظًا |
| اور جو | وہ پھر گیا | پس نہیں | ہم نے تجھے بھیجا | ان پر | حفاظت کرنے والا |

وَمَنْ تَوَلّٰى فَمَآ اَرْسَلْنٰكَ عَلَيْهِمْ حَفِيْظًا ط (81)

اور جو پھر جائے تو ہم نے تجھے ان پر محافظ بنا کر نہیں بھیجا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَيَقُوْلُوْنَ | طَاعَةٌ | فَاِذَا | بَرَزُوْا | مِنْ | عِنْدِكَ |
| اور وہ کہتے ہیں | اطاعت | پس جب | وہ الگ ہوتے ہیں | سے | تیری طرف |

وَيَقُوْلُوْنَ طَاعَةٌ ز فَاِذَا بَرَزُوْا مِنْ عِنْدِكَ

اور وہ (محض منہ سے) ''اطاعت'' کہتے ہیں! پھر جب وہ تجھ سے الگ ہوتے ہیں

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بَيَّتَ | طَآئِفَةٌ | مِّنْهُمْ | غَيْرَ | الَّذِىْ | تَقُوْلُ |
| اس نے باتیں کرتے رات گزاری | گروہ | ان میں سے | بغیر | جو | تو کہتا ہے |

بَيَّتَ طَآئِفَةٌ مِّنْهُمْ غَيْرَ الَّذِىْ تَقُوْلُ ط

تو اُن میں سے ایک گروہ ایسی باتیں کرتے ہوئے رات گزارتا ہے جو اس سے مختلف ہیں جو تُو کہتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَاللّٰهُ | يَكْتُبُ | مَا | يُبَيِّتُوْنَ | فَاَعْرِضْ | عَنْهُمْ |
| اوراللہ | وہ لکھتا ہے | جو | وہ باتیں کرتے رات گزارتے ہیں | پس تو اعراض کر | ان سے |

وَاللّٰهُ يَكْتُبُ مَا يُبَيِّتُوْنَ ۚ فَاَعْرِضْ عَنْهُمْ

اور اللہ ان کی رات کی باتوں کو احاطۂ تحریر میں لے آتا ہے۔ پس ان سے اعراض کر

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَتَوَكَّلْ | عَلَى | اللّٰهِ | وَكَفٰى | بِاللّٰهِ | وَكِيْلًا |
| اور توکل کر | پر | اللہ | اور کافی ہوا | اللہ | کارساز |

وَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ ۭ وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا ﴿82﴾

اور اللہ پر توکّل کر اور اللہ کارساز کے طور پر کافی ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَفَلَا | يَتَدَبَّرُوْنَ | الْقُرْاٰنَ | وَلَوْ | كَانَ | مِنْ | عِنْدِ | غَيْرِ | اللّٰهِ |
| پس کیا نہیں | وہ غور کرتے | قرآن | اور اگر | وہ تھا | سے | پاس | سوا | اللہ |

اَفَلَا يَتَدَبَّرُوْنَ الْقُرْاٰنَ ۭ وَلَوْ كَانَ مِنْ عِنْدِ غَيْرِ اللّٰهِ

پس کیا وہ قرآن پر تدبّر نہیں کرتے؟ حالانکہ اگر وہ اللہ کے سوا کسی اور کی طرف سے ہوتا

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَ | وَجَدُوْا | فِيْهِ | اخْتِلَافًا | كَثِيْرًا |
| ضرور | انہوں نے پایا | اس میں | اختلاف | زیادہ |

لَوَجَدُوْا فِيْهِ اخْتِلَافًا كَثِيْرًا ﴿83﴾

تو ضرور اس میں بہت اختلاف پاتے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَاِذَا | جَآءَهُمْ | اَمْرٌ | مِّنَ | الْاَمْنِ | اَوِ | الْخَوْفِ | اَذَاعُوْا | بِهٖ |
| اور جب | وہ ان کے پاس آیا | حکم | سے | امن | یا | خوف | انہوں نے مشتہر کردیا | اس سے |

وَاِذَا جَآءَهُمْ اَمْرٌ مِّنَ الْاَمْنِ اَوِ الْخَوْفِ اَذَاعُوْا بِهٖ ۭ

اور جب بھی ان کے پاس کوئی امن یا خوف کی بات آئے تو وہ اُسے مشتہر کر دیتے ہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَلَوْ | رَدُّوْهُ | اِلَى | الرَّسُوْلِ | وَاِلٰٓى | اُولِي الْاَمْرِ | مِنْهُمْ |
| اور اگر | وہ اسے لوٹادیتے | طرف | رسول | اور طرف | صاحب امر | ان میں سے |

وَلَوْ رَدُّوْهُ اِلَى الرَّسُوْلِ وَاِلٰٓى اُولِي الْاَمْرِ مِنْهُمْ

اور اگر وہ اسے (پھیلانے کی بجائے) رسول کی طرف یا اپنے میں سے کسی صاحبِ امر کے سامنے پیش کر دیتے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَ | عَلِمَهُ | الَّذِيْنَ | يَسْتَنْۢبِطُوْنَهٗ | مِنْهُمْ |
| ضرور | اس نے اس کو جانا | وہ لوگ | وہ اس سے استنباط کرتے ہیں | ان میں سے |

لَعَلِمَهُ الَّذِيْنَ يَسْتَنْۢبِطُوْنَهٗ مِنْهُمْ ؕ

تو ان میں سے جو اُس سے استنباط کرتے وہ ضرور اُس (کی حقیقت) کو جان لیتے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَلَوْلَا | فَضْلُ | اللّٰهِ | عَلَيْكُمْ | وَرَحْمَتُهٗ | لَاتَّبَعْتُمُ | الشَّيْطٰنَ | اِلَّا | قَلِيْلًا |
| اور اگر نہ | فضل | اللہ | تم پر | اور اس کی رحمت | تم ضرور پیروی کرتے | شیطان | مگر | تھوڑی |

وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ لَاتَّبَعْتُمُ الشَّيْطٰنَ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿84﴾

اور اگر تم پر اللہ کا فضل اور اس کی رحمت نہ ہوتے تو تم چند ایک کے سوا ضرور شیطان کی پیروی کرنے لگتے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَقَاتِلْ | فِيْ | سَبِيْلِ | اللّٰهِ | لَا تُكَلَّفُ | اِلَّا | نَفْسَكَ | وَحَرِّضِ | الْمُؤْمِنِيْنَ |
| پس تو قتال کر | میں | راہ | اللہ | تجھ پر بوجھ نہیں ڈالا جائے گا | مگر | تیرا نفس | اور تو ترغیب دلا | مومنین |

فَقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۚ لَا تُكَلَّفُ اِلَّا نَفْسَكَ وَحَرِّضِ الْمُؤْمِنِيْنَ ۚ

پس اللہ کی راہ میں قتال کر۔ تجھ پر تیرے نفس کے سوا کسی اور کا بوجھ نہیں ڈالا جائے گا۔ اور مومنوں کو بھی (قتال کی) ترغیب دے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَسَى | اللّٰهُ | اَنْ يَّكُفَّ | بَاْسَ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا |
| قریب ہے | اللہ | کہ وہ روک دے | جنگ | وہ لوگ جو | انہیں نے کفر کیا |

عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّكُفَّ بَاْسَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ؕ

بعید نہیں کہ اللہ اُن لوگوں کی جنگ روک دے جنہوں نے کفر کیا

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَاللّٰهُ | اَشَدُّ | بَاْسًا | وَّاَشَدُّ | تَنْكِيْلًا |
| اور اللہ | شدید | جنگ کرنا | اور شدید | عبرتناک سزا دینا |

وَاللّٰهُ اَشَدُّ بَاْسًا وَّاَشَدُّ تَنْكِيْلًا ﴿85﴾

اور اللہ جنگ کرنے میں سب سے زیادہ سخت اور عبرتناک سزا دینے میں زیادہ شدید ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مَنْ | يَّشْفَعْ | شَفَاعَةً | حَسَنَةً | يَّكُنْ | لَّهٗ | نَصِيْبٌ | مِّنْهَا |
| جو | سفارش کرتا ہے | سفارش | اچھی | وہ ہوتا ہے | اس کے لئے | حصہ | اس میں سے |

مَنْ يَّشْفَعْ شَفَاعَةً حَسَنَةً يَّكُنْ لَّهٗ نَصِيْبٌ مِّنْهَا ۚ

جو کوئی اچھی شفاعت کرے اُس میں سے اُس کا بھی حصہ ہوگا

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَنْ | يَّشْفَعْ | شَفَاعَةً | سَيِّئَةً | يَّكُنْ | لَّهٗ | كِفْلٌ | مِّنْهَا |
| اور | جو | وہ سفارش کرتا ہے | سفارش | بری | وہ ہوتا ہے | اس کے لئے | حصہ | اس میں سے |

وَمَنْ يَّشْفَعْ شَفَاعَةً سَيِّئَةً يَّكُنْ لَّهٗ كِفْلٌ مِّنْهَا ؕ

اور جو کوئی بُری شفاعت کرے اس کا کچھ بوجھ اس کے لئے بھی ہوگا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَكَانَ | اللّٰهُ | عَلٰى | كُلِّ | شَيْءٍ | مُّقِيْتًا |
| اور وہ ہے | اللہ | پر | ہر | چیز | بہت مقدرت رکھنے والا |

وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ مُّقِيْتًا ﴿86﴾

اور اللہ ہر چیز پر بہت مقدرت رکھنے والا ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَاِذَا | حُيِّيْتُمْ | بِتَحِيَّةٍ | فَحَيُّوْا | بِاَحْسَنَ | مِنْهَآ | اَوْ | رُدُّوْهَا |
| اور جب | تم تحفہ دیئے جاؤ | تحفہ | پس تم تحفہ دو | بہتر | اس سے | یا | اسی کو/ وہی لوٹا دو |

وَاِذَا حُيِّيْتُمْ بِتَحِيَّةٍ فَحَيُّوْا بِاَحْسَنَ مِنْهَآ اَوْ رُدُّوْهَا ؕ

اور اگر تمہیں کوئی خیر سگالی کا تحفہ پیش کیا جائے تو اس سے بہتر پیش کیا کرو یا وہی لوٹا دو۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | اللّٰهَ | كَانَ | عَلٰى | كُلِّ | شَيْءٍ | حَسِيْبًا |
| یقیناً | اللہ | وہ ہے | پر | ہر | چیز | حساب لینے والا |

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ حَسِيْبًا ﴿87﴾

یقیناً اللہ ہر چیز کا حساب لینے والا ہے۔

النصف

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَللّٰهُ | لَآ | اِلٰهَ | اِلَّا | هُوَ |
| اللہ | نہیں | معبود | سوائے | وہ |

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ

اللہ! ۔اس کے سوا اور کوئی معبود نہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَيَجْمَعَنَّكُمْ | اِلٰى | يَوْمِ | الْقِيٰمَةِ | لَا رَيْبَ | فِيْهِ |
| وہ ضرور تمہیں اکٹھا کرے گا | طرف | دن | قیامت | نہیں شک | اس میں |

لَيَجْمَعَنَّكُمْ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ لَا رَيْبَ فِيْهِ ؕ

وہ ضرور تمہیں قیامت کے دن تک اکٹھا کرتا چلا جائے گا جس میں کوئی شک نہیں۔

ع 11 11 8

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | اَصْدَقُ | مِنَ | اللّٰهِ | حَدِيْثًا |
| اور کون | زیادہ سچا | سے | اللہ | بیان |

وَمَنْ اَصْدَقُ مِنَ اللّٰهِ حَدِيْثًا ﴿88﴾

اور اللہ سے زیادہ بیان میں اور کون سچا ہوسکتا ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَمَا لَكُمْ | فِي | الْمُنٰفِقِيْنَ | فِئَتَيْنِ | وَاللّٰهُ | اَرْكَسَهُمْ | بِمَا | كَسَبُوْا |
| پس تمہیں کیا ہوگیا | میں | منافقین | دو گروہ | اور اللہ | اس نے انہیں اوندھا کردیا | اس کو جو | انہوں نے کمایا |

فَمَا لَكُمْ فِي الْمُنٰفِقِيْنَ فِئَتَيْنِ وَاللّٰهُ اَرْكَسَهُمْ بِمَا كَسَبُوْا ؕ

پس تمہیں کیا ہوا ہے کہ منافقوں کے بارہ میں دو گروہوں میں بٹے ہوئے ہو، حالانکہ اللہ نے اس کی وجہ سے جو انہوں نے کسب کئے انہیں اوندھا کردیا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَتُرِيْدُوْنَ | اَنْ | تَهْدُوْا | مَنْ | اَضَلَّ | اللّٰهُ |
| کیا تم چاہتے ہو | کہ | تم ہدایت دو | جسے | اس نے گمراہ کیا | اللہ |

اَتُرِيْدُوْنَ اَنْ تَهْدُوْا مَنْ اَضَلَّ اللّٰهُ ؕ

کیا تم چاہتے ہو کہ اُسے ہدایت دو جسے اللہ نے گمراہ قرار دے دیا ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | يُّضْلِلِ | اللّٰهُ | فَلَنْ | تَجِدَ | لَهٗ | سَبِيْلًا |
| اور جسے | وہ گمراہ کرتا ہے | اللہ | پس ہرگز نہیں | تو پاتا ہے | اس کے لئے | راہ |

وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَلَنْ تَجِدَ لَهٗ سَبِيْلًا ﴿89﴾

اور جسے اللہ گمراہ قرار دے تو اس کے لئے تُو ہرگز کوئی راہ نہ پائے گا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَدُّوْا | لَوْ | تَكْفُرُوْنَ | كَمَا | كَفَرُوْا | فَتَكُوْنُوْنَ | سَوَآءً |
| انہوں نے چاہا | کاش | تم انکار کرتے ہو | جیسے | انہوں نے انکار کیا | پس تم ہوجاتے ہو | برابر |

وَدُّوْا لَوْ تَكْفُرُوْنَ كَمَا كَفَرُوْا فَتَكُوْنُوْنَ سَوَآءً

وہ چاہتے ہیں کہ کاش تم بھی اُسی طرح کفر کرو جس طرح انہوں نے کفر کیا۔ نتیجۃً تم ایک ہی جیسے ہوجاؤ۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَلَا | تَتَّخِذُوْا | مِنْهُمْ | اَوْلِيَآءَ | حَتّٰى | يُهَاجِرُوْا | فِيْ | سَبِيْلِ | اللّٰهِ |
| پس نہیں | تم پکڑو | ان میں سے | دوست (جمع) | یہاں تک کہ | وہ ہجرت کرجائیں | میں | راہ | اللہ |

فَلَا تَتَّخِذُوْا مِنْهُمْ اَوْلِيَآءَ حَتّٰى يُهَاجِرُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ

پس ان میں سے کوئی دوست نہ بنایا کرو یہاں تک کہ وہ اللہ کی راہ میں ہجرت کریں۔

| فَاِنْ | تَوَلَّوْا | فَخُذُوْهُمْ | وَاقْتُلُوْهُمْ | حَيْثُ | وَجَدْتُّمُوْهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس اگر | وہ پھر گئے | پس تم ان کو پکڑو | اوران کو قتل کرو | جہاں | تم نے ان کو پایا |

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَخُذُوْهُمْ وَاقْتُلُوْهُمْ حَيْثُ وَجَدْتُّمُوْهُمْ ۪

پس اگر وہ پیٹھ دکھا جائیں تو اُن کو پکڑو اور ان کو قتل کرو جہاں کہیں بھی تم ان کو پاؤ

| وَلَا | تَتَّخِذُوْا | مِنْهُمْ | وَلِيًّا | وَّلَا | نَصِيْرًا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور نہیں | تم پکڑتے ہو | ان میں سے | دوست | اور نہ | مددگار |

وَلَا تَتَّخِذُوْا مِنْهُمْ وَلِيًّا وَّلَا نَصِيْرًا ﴿90﴾

اور ان میں سے کسی کو دوست یا مددگار نہ بناؤ۔

| اِلَّا | الَّذِيْنَ | يَصِلُوْنَ | اِلٰى | قَوْمٍ | بَيْنَكُمْ | وَبَيْنَهُمْ | مِّيْثَاقٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سوائے | وہ لوگ | وہ نسبت رکھتے ہیں | طرف | قوم | تمہارے درمیان | اور ان کے درمیان | عہد و پیمان |

اِلَّا الَّذِيْنَ يَصِلُوْنَ اِلٰى قَوْمٍ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُمْ مِّيْثَاقٌ

سوائے ان لوگوں کے جو ایسی قوم سے نسبت رکھتے ہیں جن کے اور تمہارے درمیان عہد و پیمان ہیں۔

| اَوْ | جَآءُوْكُمْ | حَصِرَتْ | صُدُوْرُهُمْ | اَنْ يُّقَاتِلُوْكُمْ | اَوْ | يُقَاتِلُوْا | قَوْمَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یا | وہ آئے تمہارے پاس | انقباض محسوس کیا | ان کے دل | یہ کہ وہ تم سے لڑیں | یا | وہ لڑیں | ان کی قوم |

اَوْ جَآءُوْكُمْ حَصِرَتْ صُدُوْرُهُمْ اَنْ يُّقَاتِلُوْكُمْ اَوْ يُقَاتِلُوْا قَوْمَهُمْ ؕ

یا وہ اس حالت میں تمہارے پاس آئیں کہ ان کے دل اس بات پر انقباض محسوس کرتے ہوں کہ تم سے لڑیں یا خود اپنی ہی قوم سے لڑیں۔

| وَلَوْ | شَآءَ | اللّٰهُ | لَسَلَّطَهُمْ | عَلَيْكُمْ | فَلَقٰتَلُوْكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور اگر | وہ چاہتا ہے | اللہ | ضرور ان کو مسلط کر دیتا | تم پر | پس وہ ضرور تم سے قتال کرتے |

وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ لَسَلَّطَهُمْ عَلَيْكُمْ فَلَقٰتَلُوْكُمْ ۚ

اور اگر اللہ چاہتا تو ان کو تم پر مسلط کر دیتا پھر وہ ضرور تم سے قتال کرتے۔

| فَاِنِ | اعْتَزَلُوْكُمْ | فَلَمْ | يُقَاتِلُوْكُمْ | وَاَلْقَوْا | اِلَيْكُمُ | السَّلَمَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس اگر | وہ تم سے الگ رہیں | پس نہیں | وہ تم سے قتال کریں | اور انہوں نے ڈالا | تمہاری طرف | امن |

فَاِنِ اعْتَزَلُوْكُمْ فَلَمْ يُقَاتِلُوْكُمْ وَاَلْقَوْا اِلَيْكُمُ السَّلَمَ ۙ

پس اگر وہ تم سے الگ رہیں پھر تم سے قتال نہ کریں اور تمہیں امن کا پیغام دیں

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَمَا | جَعَلَ | اللّٰهُ | لَكُمْ | عَلَيْهِمْ | سَبِيْلًا |
| پس نہیں | اس نے بنایا | اللہ | تمہارے لیے | ان کے خلاف | راہ |

فَمَا جَعَلَ اللّٰهُ لَكُمْ عَلَيْهِمْ سَبِيْلًا ﴿91﴾

تو پھر اللہ نے تمہیں ان کے خلاف کوئی جواز نہیں بخشا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سَتَجِدُوْنَ | اٰخَرِيْنَ | يُرِيْدُوْنَ | اَنْ | يَّاْمَنُوْكُمْ | وَيَاْمَنُوْا | قَوْمَهُمْ |
| ضرور تم پاؤ گے | دوسرے | وہ چاہتے ہیں | کہ | وہ تم سے امن میں رہیں | اور وہ امن میں رہیں | ان کی قوم |

سَتَجِدُوْنَ اٰخَرِيْنَ يُرِيْدُوْنَ اَنْ يَّاْمَنُوْكُمْ وَيَاْمَنُوْا قَوْمَهُمْ ط

تم کچھ دوسرے لوگ ایسے بھی پاؤ گے جو چاہتے ہیں کہ وہ تم سے بھی امن میں رہیں اور اپنی قوم سے بھی امن میں رہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كُلَّمَا | رُدُّوْٓا | اِلَى | الْفِتْنَةِ | اُرْكِسُوْا | فِيْهَا |
| جب کبھی | وہ لوٹائے گئے | طرف | فتنہ | وہ اوندھے گرائے گئے | اس میں |

كُلَّمَا رُدُّوْٓا اِلَى الْفِتْنَةِ اُرْكِسُوْا فِيْهَا ج

جب کبھی بھی ان کو فتنے کی طرف لے جایا جائے تو وہ اس میں اوندھے مُنہ گرائے جاتے ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاِنْ | لَّمْ | يَعْتَزِلُوْكُمْ | وَيُلْقُوْٓا | اِلَيْكُمُ | السَّلَمَ |
| پس اگر | نہیں | وہ تم سے الگ ہوتے ہیں | اور وہ ڈالتے ہیں | تمہاری طرف | امن |

فَاِنْ لَّمْ يَعْتَزِلُوْكُمْ وَيُلْقُوْٓا اِلَيْكُمُ السَّلَمَ

پس اگر وہ تمہارا پیچھا نہ چھوڑیں اور تمہیں امن کا پیغام نہ دیں

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَيَكُفُّوْٓا | اَيْدِيَهُمْ | فَخُذُوْهُمْ | وَاقْتُلُوْهُمْ | حَيْثُ | ثَقِفْتُمُوْهُمْ |
| اور وہ روکتے ہیں | ان کے ہاتھ | پس تم انہیں پکڑو | اور انہیں قتل کرو | جہاں | تم ان کو پاتے ہو |

وَيَكُفُّوْٓا اَيْدِيَهُمْ فَخُذُوْهُمْ وَاقْتُلُوْهُمْ حَيْثُ ثَقِفْتُمُوْهُمْ ط

اور اپنے ہاتھ نہ روکیں تو ان کو پکڑو اور ان کو قتل کرو جہاں کہیں تم انہیں پاؤ۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَاُولٰٓئِكُمْ | جَعَلْنَا | لَكُمْ | عَلَيْهِمْ | سُلْطٰنًا | مُّبِيْنًا |
| اور وہی | ہم نے بنایا | تمہارے لئے | ان کے خلاف | حجت | کھلی کھلی |

وَاُولٰٓئِكُمْ جَعَلْنَا لَكُمْ عَلَيْهِمْ سُلْطٰنًا مُّبِيْنًا ﴿92﴾ ع 12 4 9

اور یہی وہ (تمہارے دشمن) ہیں جن کے خلاف ہم نے تمہیں کھلی کھلی حجت عطا کی ہے۔

| وَمَا | كَانَ | لِمُؤْمِنٍ | اَنْ | يَّقْتُلَ | مُؤْمِنًا | اِلَّا | خَطَـًٔا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اورنہیں | وہ ہے | مومن کے لئے | کہ | وہ قتل کرتا ہے | مومن | سوائے | غلطی |

وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ اَنْ يَّقْتُلَ مُؤْمِنًا اِلَّا خَطَـًٔا ۚ

اور کسی مومن کے لئے جائز نہیں کہ کسی مومن کو قتل کرے سوائے اس کے کہ غلطی سے ایسا ہو۔

| وَمَنْ | قَتَلَ | مُؤْمِنًا | خَطَـًٔا | فَتَحْرِيْرُ | رَقَبَةٍ | مُّؤْمِنَةٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور جو | اس نے قتل کیا | مومن | غلطی | پس آزاد کرنا ہے | گردن | مومن |

وَمَنْ قَتَلَ مُؤْمِنًا خَطَـًٔا فَتَحْرِيْرُ رَقَبَةٍ مُّؤْمِنَةٍ

اور جو کوئی غلطی سے کسی مومن کو قتل کرے تو ایک مومن غلام کا آزاد کرنا ہے

| وَّدِيَةٌ | مُّسَلَّمَةٌ | اِلٰٓى | اَهْلِهٖٓ | اِلَّآ | اَنْ | يَّصَّدَّقُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور دیت | طے شدہ | طرف | اس کا اہل | سوائے | کہ | وہ معاف کرتے ہیں |

وَّدِيَةٌ مُّسَلَّمَةٌ اِلٰٓى اَهْلِهٖٓ اِلَّآ اَنْ يَّصَّدَّقُوْا ؕ

اور (طے شدہ) دیت اس کے اہل کو ادا کرنا ہوگی سوائے اس کے کہ وہ معاف کردیں

| فَاِنْ كَانَ | مِنْ | قَوْمٍ | عَدُوٍّ | لَّكُمْ | وَهُوَ | مُؤْمِنٌ | فَتَحْرِيْرُ | رَقَبَةٍ | مُّؤْمِنَةٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس اگر وہ ہو | سے | قوم | دشمن | تمہارے لئے | اور وہ | مومن | پس آزاد کرنا | گردن | مومن |

فَاِنْ كَانَ مِنْ قَوْمٍ عَدُوٍّ لَّكُمْ وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَتَحْرِيْرُ رَقَبَةٍ مُّؤْمِنَةٍ ؕ

اور اگر وہ (مقتول) تمہاری دشمن قوم سے تعلق رکھتا ہو اور وہ مومن ہو تب (بھی) ایک مومن غلام آزاد کرنا ہے۔

| وَاِنْ | كَانَ | مِنْ | قَوْمٍ | بَيْنَكُمْ | وَبَيْنَهُمْ | مِّيْثَاقٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور اگر | وہ تھا | سے | قوم | تمہارے درمیان | اور ان کے درمیان | پختہ عہد |

وَاِنْ كَانَ مِنْ قَوْمٍ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُمْ مِّيْثَاقٌ

اور اگر وہ ایسی قوم سے تعلق رکھنے والا ہو کہ تمہارے اور ان کے درمیان عہد و پیمان ہوں

| فَدِيَةٌ | مُّسَلَّمَةٌ | اِلٰٓى | اَهْلِهٖ | وَتَحْرِيْرُ | رَقَبَةٍ | مُّؤْمِنَةٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس دیت | طے شدہ | طرف | اس کا اہل | اور آزاد کرنا ہے | گردن | مومن |

فَدِيَةٌ مُّسَلَّمَةٌ اِلٰٓى اَهْلِهٖ وَتَحْرِيْرُ رَقَبَةٍ مُّؤْمِنَةٍ ۚ

تو اس کے اہل کو (طے شدہ) دیت دینا لازم ہے اور ایک مومن غلام کا آزاد کرنا بھی۔

| فَمَنْ | لَّمْ يَجِدْ | فَصِيَامُ | شَهْرَيْنِ | مُتَتَابِعَيْنِ |
|---|---|---|---|---|
| پس جو | وہ نہ پائے | پس روزے | دو ماہ | متواتر |

فَمَنْ لَّمْ يَجِدْ فَصِيَامُ شَهْرَيْنِ مُتَتَابِعَيْنِ ۡ

اور جس کو یہ توفیق نہ ہو تو دو مہینے متواتر روزے رکھنا ہوں گے۔

| تَوْبَةً | مِّنَ | اللّٰهِ | وَكَانَ | اللّٰهُ | عَلِيْمًا | حَكِيْمًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| توبہ | سے | اللہ | اور وہ ہے | اللہ | بہت جاننے والا | بہت حکمت والا |

تَوْبَةً مِّنَ اللّٰهِ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ﴿93﴾

اللہ کی طرف سے یہ بطور توبہ (فرض کیا گیا) ہے۔ اور اللہ دائمی علم رکھنے والا (اور) بہت حکمت والا ہے۔

| وَمَنْ | يَّقْتُلْ | مُؤْمِنًا | مُّتَعَمِّدًا | فَجَزَآؤُهٗ | جَهَنَّمُ | خٰلِدًا | فِيْهَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور جو | وہ قتل کرتا ہے | مومن | جان بوجھ کر | پس اس کی جزا | جہنم | وہ رہنے والا ہے | اس میں |

وَمَنْ يَّقْتُلْ مُؤْمِنًا مُّتَعَمِّدًا فَجَزَآؤُهٗ جَهَنَّمُ خٰلِدًا فِيْهَا

اور جو جان بوجھ کر کسی مومن کو قتل کرے تو اس کی جزا جہنّم ہے۔ وہ اس میں بہت لمبا عرصہ رہنے والا ہے۔

| وَغَضِبَ | اللّٰهُ | عَلَيْهِ | وَلَعَنَهٗ | وَاَعَدَّ | لَهٗ | عَذَابًا | عَظِيْمًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور وہ غضب ناک ہوا | اللہ | اس پر | اور اس نے اس پر لعنت کی | اور اس نے تیار کیا | اس کے لئے | عذاب | بہت بڑا |

وَغَضِبَ اللّٰهُ عَلَيْهِ وَلَعَنَهٗ وَاَعَدَّ لَهٗ عَذَابًا عَظِيْمًا ﴿94﴾

اور اللہ اس پر غضبناک ہوا اور اس پر لعنت کی، اور اس نے اس کے لئے بہت بڑا عذاب تیار کر رکھا ہے۔

| يٰۤاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْۤا | اِذَا | ضَرَبْتُمْ | فِيْ | سَبِيْلِ | اللّٰهِ | فَتَبَيَّنُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اے وہ | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | جب | تم نے سفر کیا | میں | راہ | اللہ | پس تم چھان بین کرو |

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِذَا ضَرَبْتُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَتَبَيَّنُوْا

اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! جب تم اللہ کی راہ میں سفر کر رہے ہو تو اچھی طرح چھان بین کر لیا کرو

| وَلَا | تَقُوْلُوْا | لِمَنْ | اَلْقٰۤى | اِلَيْكُمُ | السَّلٰمَ | لَسْتَ | مُؤْمِنًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور نہیں | تم کہو | اس کو جو | اس نے بھیجا | تمہاری طرف | سلام | تو نہیں | مومن |

وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ اَلْقٰۤى اِلَيْكُمُ السَّلٰمَ لَسْتَ مُؤْمِنًا ۚ

اور جو تم پر سلام بھیجے اس سے یہ نہ کہا کرو کہ تُو مومن نہیں ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تَبْتَغُوْنَ | عَرَضَ | الْحَيٰوةِ | الدُّنْيَا | فَعِنْدَ | اللّٰهِ | مَغَانِمُ | كَثِيْرَةٌ |
| تم چاہتے ہو | اموال | زندگی | دنیا | پس پاس | اللہ | غنیمت کے سامان | بہت |

تَبْتَغُوْنَ عَرَضَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا فَعِنْدَ اللّٰهِ مَغَانِمُ كَثِيْرَةٌ ؕ

تم دنیاوی زندگی کے اموال چاہتے ہو تو اللہ کے پاس غنیمت کے کثیر سامان ہیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| كَذٰلِكَ | كُنْتُمْ | مِّنْ | قَبْلُ | فَمَنَّ | اللّٰهُ | عَلَيْكُمْ | فَتَبَيَّنُوْا |
| اسی طرح | تم تھے | سے | پہلے | پس اس نے فضل کیا | اللہ | تم پر | پس خوب چھان بین کرلیا کرو |

كَذٰلِكَ كُنْتُمْ مِّنْ قَبْلُ فَمَنَّ اللّٰهُ عَلَيْكُمْ فَتَبَيَّنُوْا ؕ

اس سے پہلے تم اسی طرح ہوا کرتے تھے پھر اللہ نے تم پر فضل کیا۔ پس خوب چھان بین کرلیا کرو۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | اللّٰهَ | كَانَ | بِمَا | تَعْمَلُوْنَ | خَبِيْرًا |
| یقیناً | اللہ | وہ ہے | اس کو | تم کرتے ہو | باخبر |

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرًا ﴿95﴾

یقیناً اللہ اس سے جو تم کرتے ہو بہت باخبر ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَا | يَسْتَوِي | الْقٰعِدُوْنَ | مِنَ | الْمُؤْمِنِيْنَ | غَيْرُ | اُولِي الضَّرَرِ |
| نہیں | وہ برابر ہوتا | بیٹھنے والے | سے | مومنین | بغیر | بیماری والے |

لَا يَسْتَوِي الْقٰعِدُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ غَيْرُ اُولِي الضَّرَرِ

مومنوں میں سے بغیر کسی بیماری کے گھر بیٹھ رہنے والے اور

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَالْمُجٰهِدُوْنَ | فِيْ | سَبِيْلِ اللّٰهِ | بِاَمْوَالِهِمْ | وَاَنْفُسِهِمْ |
| اور مجاہدین | میں | اللہ کی راہ | ان کے اموال کے ساتھ | اور انکی جانیں |

وَالْمُجٰهِدُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ ؕ

(دوسرے) اللہ کی راہ میں اپنے اموال اور جانوں کے ذریعہ جہاد کرنے والے برابر نہیں ہوسکتے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَضَّلَ | اللّٰهُ | الْمُجٰهِدِيْنَ | بِاَمْوَالِهِمْ | وَاَنْفُسِهِمْ | عَلَى | الْقٰعِدِيْنَ | دَرَجَةً |
| اس نے فضیلت بخشی | اللہ | مجاہدین | ان کے اموال کے ساتھ | اور انکی جانیں | پر | بیٹھنے والے | مرتبہ |

فَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجٰهِدِيْنَ بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ عَلَى الْقٰعِدِيْنَ دَرَجَةً ؕ

اللہ نے اپنے اموال اور اپنی جانوں کے ذریعہ جہاد کرنے والوں کو بیٹھ رہنے والوں پر ایک نمایاں مرتبہ عطا کیا ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْحُسْنٰى | اللّٰهُ | وَّعَدَ | كُلًّا | وَ |
| بھلائی | اللہ | اس نے وعدہ کیا | ہر ایک | اور |

وَكُلًّا وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى ؕ

جبکہ ہر ایک سے اللہ نے بھلائی کا ہی وعدہ کیا ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| عَظِيْمًا | اَجْرًا | الْقٰعِدِيْنَ | عَلَى | الْمُجٰهِدِيْنَ | اللّٰهُ | وَفَضَّلَ |
| بہت بڑا | اجر | بیٹھنے والے | پر | مجاہدین | اللہ | اور اس نے فضیلت عطا کی |

وَفَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجٰهِدِيْنَ عَلَى الْقٰعِدِيْنَ اَجْرًا عَظِيْمًا ۙ﴿96﴾

اور اللہ نے مجاہدین کو بیٹھ رہنے والوں پر ایک اجرِ عظیم کی فضیلت عطا کی ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| رَّحِيْمًا | غَفُوْرًا | اللّٰهُ | وَكَانَ | وَّرَحْمَةً | وَمَغْفِرَةً | مِّنْهُ | دَرَجٰتٍ |
| بار بار رحم کرنے والا | بہت بخشنے والا | اللہ | اور وہ ہے | اور رحمت | اور مغفرت | اس کی طرف | درجات |

دَرَجٰتٍ مِّنْهُ وَمَغْفِرَةً وَّرَحْمَةً ؕ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ﴿97﴾ع 13 ع 5 10

(یہ) اس کی طرف سے درجات اور بخشش اور رحمت کے طور پر (ہے)۔ اور اللہ بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فِيْمَ كُنْتُمْ | قَالُوْا | اَنْفُسِهِمْ | ظَالِمِيْٓ | الْمَلٰٓئِكَةُ | تَوَفّٰىهُمُ | الَّذِيْنَ | اِنَّ |
| تم کس حال میں رہے؟ | انہوں نے کہا | ان کے نفوس | ظلم کرنے والے | فرشتے | اس نے ان کو وفات دی | وہ لوگ | یقیناً |

اِنَّ الَّذِيْنَ تَوَفّٰىهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ ظَالِمِيْٓ اَنْفُسِهِمْ قَالُوْا فِيْمَ كُنْتُمْ ؕ

یقیناً وہ لوگ جن کو فرشتے اس حال میں وفات دیتے ہیں کہ وہ اپنے نفسوں پر ظلم کرنے والے ہیں وہ (اُن سے) کہتے ہیں تم کس حال میں رہے؟

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْاَرْضِ | فِي | مُسْتَضْعَفِيْنَ | كُنَّا | قَالُوْا |
| زمین | میں | کمزور بنائے گئے | ہم تھے | انہوں نے کہا |

قَالُوْا كُنَّا مُسْتَضْعَفِيْنَ فِي الْاَرْضِ ؕ

وہ (جواباً) کہتے ہیں ہم تو وطن میں بہت کمزور بنا دیئے گئے تھے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فِيْهَا | فَتُهَاجِرُوْا | وَاسِعَةً | اللّٰهِ | اَرْضُ | تَكُنْ | اَلَمْ | قَالُوْٓا |
| اس میں | پس تم ہجرت کر جاتے | وسیع | اللہ | زمین | وہ ہے | کیا نہیں | انہوں نے کہا |

قَالُوْٓا اَلَمْ تَكُنْ اَرْضُ اللّٰهِ وَاسِعَةً فَتُهَاجِرُوْا فِيْهَا

وہ (فرشتے) کہیں گے کہ کیا اللہ کی زمین وسیع نہیں تھی کہ تم اس میں ہجرت کر جاتے؟۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاُولٰٓئِكَ | مَاْوٰىهُمْ | جَهَنَّمُ | وَسَآءَتْ | مَصِيْرًا |
| پس یہی | ان کا ٹھکانا | جہنم | اور بہت برا ہوا | ٹھکانا |

فَاُولٰٓئِكَ مَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ؕ وَسَآءَتْ مَصِيْرًا ﴿98﴾

پس یہی لوگ ہیں جن کا ٹھکانا جہنّم ہے اور وہ بہت بُرا ٹھکانا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | الْمُسْتَضْعَفِيْنَ | مِنَ | الرِّجَالِ | وَالنِّسَآءِ | وَالْوِلْدَانِ |
| سوائے | کمزور بنائے گئے | سے | مرد (جمع) | اور عورتیں | اور بچے |

اِلَّا الْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَآءِ وَالْوِلْدَانِ

سوائے اُن مردوں اور عورتوں اور بچوں کے جنہیں کمزور بنا دیا گیا تھا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَا | يَسْتَطِيْعُوْنَ | حِيْلَةً | وَّلَا | يَهْتَدُوْنَ | سَبِيْلًا |
| نہیں | وہ طاقت رکھتے ہیں | بہانہ | اور نہ | وہ ہدایت پاتے ہیں | راہ |

لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ حِيْلَةً وَّلَا يَهْتَدُوْنَ سَبِيْلًا ﴿99﴾

جن کو کوئی حیلہ میسر نہیں تھا اور نہ ہی وہ (نکلنے کی) کوئی راہ پاتے تھے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاُولٰٓئِكَ | عَسَى | اللّٰهُ | اَنْ يَّعْفُوَ | عَنْهُمْ | وَكَانَ | اللّٰهُ | عَفُوًّا | غَفُوْرًا |
| پس یہی | قریب ہے | اللہ | کہ وہ درگزر کرے | ان سے | اور وہ ہے | اللہ | بہت درگزر کرنے والا | بہت بخشنے والا |

فَاُولٰٓئِكَ عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّعْفُوَ عَنْهُمْ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ عَفُوًّا غَفُوْرًا ﴿100﴾

پس یہی وہ لوگ ہیں، بعید نہیں کہ اللہ ان سے درگزر کرے اور اللہ بہت درگزر کرنے والا (اور) بہت بخشنے والا ہے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | يُّهَاجِرْ | فِيْ | سَبِيْلِ | اللّٰهِ | يَجِدْ | فِي الْاَرْضِ | مُرٰغَمًا | كَثِيْرًا | وَّسَعَةً |
| اور جو | وہ ہجرت کرتا ہے | میں | راہ | اللہ | وہ پاتا ہے | زمین میں | مواقع | زیادہ | اور فراخی |

وَمَنْ يُّهَاجِرْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ يَجِدْ فِي الْاَرْضِ مُرٰغَمًا كَثِيْرًا وَّسَعَةً ؕ

اور جو اللہ کی راہ میں ہجرت کرے تو وہ زمین میں (دشمن کو) نامراد کرنے کے بہت سے مواقع اور فراخی پائے گا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | يَّخْرُجْ | مِنْۢ | بَيْتِهٖ | مُهَاجِرًا | اِلَى | اللّٰهِ | وَرَسُوْلِهٖ |
| اور جو | وہ نکلتا ہے | سے | اس کا گھر | مہاجر | طرف | اللہ | اور اس کا رسول |

وَمَنْ يَّخْرُجْ مِنْۢ بَيْتِهٖ مُهَاجِرًا اِلَى اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ

اور جو اپنے گھر سے اللہ اور اس کے رسول کی طرف ہجرت کرتے ہوئے نکلتا ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | يُدْرِكْهُ | الْمَوْتُ | فَقَدْ | وَقَعَ | اَجْرُهٗ | عَلَى | اللّٰهِ |
| پھر | وہ اس کے پاس آتا ہے | موت | پس یقیناً | فرض ہوگیا | اس کا اجر | پر | اللہ |

ثُمَّ يُدْرِكْهُ الْمَوْتُ فَقَدْ وَقَعَ اَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ ؕ

پھر (اس حالت میں) اسے موت آجاتی ہے تو اُس کا اجر اللہ پر فرض ہوگیا ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | كَانَ | اللّٰهُ | غَفُوْرًا | رَّحِيْمًا |
| اور | وہ ہے | اللہ | بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنے والا |

وَ كَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ع ﴿101﴾ 14 ع 4 11

اور اللہ بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَاِذَا | ضَرَبْتُمْ | فِي الْاَرْضِ | فَلَيْسَ | عَلَيْكُمْ | جُنَاحٌ | اَنْ | تَقْصُرُوْا | مِنَ | الصَّلٰوةِ |
| اور جب | تم نے سفر کیا | زمین میں | پس نہیں | تم پر | گناہ | کہ | تم قصر کرو | سے | نماز |

وَاِذَا ضَرَبْتُمْ فِي الْاَرْضِ فَلَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَنْ تَقْصُرُوْا مِنَ الصَّلٰوةِ ۖۗ

اور جب تم زمین میں (جہاد کرتے ہوئے) سفر پر نکلو تو تم پر کوئی گناہ نہیں کہ تم نماز قصر کرلیا کرو

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ | خِفْتُمْ | اَنْ | يَّفْتِنَكُمُ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا |
| اگر | تم ڈرے | کہ | اس نے تم کو آزمائش میں ڈالا | وہ لوگ | انہوں نے کفر کیا |

اِنْ خِفْتُمْ اَنْ يَّفْتِنَكُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

اگر تمہیں خوف ہو کہ وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا ہے تمہیں آزمائش میں ڈالیں گے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | الْكٰفِرِيْنَ | كَانُوْا | لَكُمْ | عَدُوًّا | مُّبِيْنًا |
| یقیناً | کافر (جمع) | وہ تھے | تمہارے لئے | دشمن | کھلا |

اِنَّ الْكٰفِرِيْنَ كَانُوْا لَكُمْ عَدُوًّا مُّبِيْنًا ﴿102﴾

یقیناً کافر تمہارے کھلے کھلے دشمن ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَاِذَا | كُنْتَ | فِيْهِمْ | فَاَقَمْتَ | لَهُمُ | الصَّلٰوةَ |
| اور جب | تو تھا | ان میں | پس تو نے قائم کی | ان کے لئے | نماز |

وَاِذَا كُنْتَ فِيْهِمْ فَاَقَمْتَ لَهُمُ الصَّلٰوةَ

اور جب تُو بھی ان میں ہو اور تُو انہیں نماز پڑھائے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَلۡتَقُمۡ | طَآئِفَةٌ | مِّنۡهُمۡ | مَّعَكَ | وَلۡيَاۡخُذُوۡۤا | اَسۡلِحَتَهُمۡ |
| پس چاہیے کہ وہ کھڑا ہو | گروہ | ان میں سے | تیرے ساتھ | پس چاہئے کہ وہ پکڑ لیں | انکا اسلحہ |

فَلۡتَقُمۡ طَآئِفَةٌ مِّنۡهُمۡ مَّعَكَ وَلۡيَاۡخُذُوۡۤا اَسۡلِحَتَهُمۡ

تو ان میں سے ایک گروہ (نماز کے لئے) تیرے ساتھ کھڑا ہو جائے۔ اور چاہئے کہ وہ (مجاہدین) اپنا اسلحہ ساتھ رکھیں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاِذَا | سَجَدُوۡا | فَلۡيَكُوۡنُوۡا | مِنۡ | وَّرَآئِكُمۡ |
| پس جب | انہوں نے سجدہ کیا | پس چاہئے کہ وہ ہو جائیں | سے | تمہارے پیچھے |

فَاِذَا سَجَدُوۡا فَلۡيَكُوۡنُوۡا مِنۡ وَّرَآئِكُمۡ

پس جب وہ سجدہ کر لیں تو وہ تمہارے پیچھے ہو جائیں

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَلۡتَاۡتِ | طَآئِفَةٌ | اُخۡرٰى | لَمۡ | يُصَلُّوۡا |
| اور چاہئے کہ وہ آئے | گروہ | دوسرا | نہیں | انہوں نے نماز پڑھی |

وَلۡتَاۡتِ طَآئِفَةٌ اُخۡرٰى لَمۡ يُصَلُّوۡا

اور دوسرا گروہ آجائے جنہوں نے نماز نہیں پڑھی

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَلۡيُصَلُّوۡا | مَعَكَ | وَلۡيَاۡخُذُوۡا | حِذۡرَهُمۡ | وَاَسۡلِحَتَهُمۡ |
| پس چاہئے کہ وہ نماز پڑھیں | تیرے ساتھ | اور چاہئے کہ وہ پکڑ لیں | ان کا بچاؤ کا سامان | اور ان کے ہتھیار |

فَلۡيُصَلُّوۡا مَعَكَ وَلۡيَاۡخُذُوۡا حِذۡرَهُمۡ وَاَسۡلِحَتَهُمۡ

پھر وہ تیرے ساتھ نماز پڑھیں۔ اور وہ اپنے بچاؤ کے سامان اور ہتھیار ساتھ رکھیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَدَّ | الَّذِيۡنَ | كَفَرُوۡا | لَوۡ | تَغۡفُلُوۡنَ | عَنۡ | اَسۡلِحَتِكُمۡ | وَاَمۡتِعَتِكُمۡ |
| اس نے چاہا | وہ لوگ | انہوں نے کفر کیا | کاش | تم غافل ہوتے ہو | سے | تمہارے ہتھیار | اور تمہارا سامان |

وَدَّ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا لَوۡ تَغۡفُلُوۡنَ عَنۡ اَسۡلِحَتِكُمۡ وَاَمۡتِعَتِكُمۡ

جن لوگوں نے کفر کیا ہے وہ چاہتے ہیں کہ کاش تم اپنے ہتھیاروں اور سامان سے غافل ہو جاؤ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَ | يَمِيۡلُوۡنَ | عَلَيۡكُمۡ | مَّيۡلَةً | وَّاحِدَةً |
| پس | وہ مائل ہوتے ہیں/وہ ٹوٹ پڑتے ہیں | تم پر | مائل ہونا | ایک |

فَيَمِيۡلُوۡنَ عَلَيۡكُمۡ مَّيۡلَةً وَّاحِدَةً

تو وہ دفعۃً تم پر ٹوٹ پڑیں۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَلَا | جُنَاحَ | عَلَيۡكُمۡ | اِنۡ | كَانَ | بِكُمۡ | اَذًى | مِّنۡ | مَّطَرٍ |
| اورنہیں | گناہ | تم پر | اگر | وہ ہو | تم کو | تکلیف | سے | بارش |

وَلَا جُنَاحَ عَلَيۡكُمۡ اِنۡ كَانَ بِكُمۡ اَذًى مِّنۡ مَّطَرٍ

اور اگر تمہیں بارش کی وجہ سے کوئی مشکل ہو

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَوۡ | كُنۡتُمۡ | مَّرۡضٰٓى | اَنۡ | تَضَعُوۡۤا | اَسۡلِحَتَكُمۡ | وَخُذُوۡا | حِذۡرَكُمۡ |
| یا | تم تھے | مریض | کہ | تم رکھ دو | تمہارا اسلحہ | اور پکڑو | تمہارا بچاؤ کا سامان |

اَوۡ كُنۡتُمۡ مَّرۡضٰٓى اَنۡ تَضَعُوۡۤا اَسۡلِحَتَكُمۡ‌ۚ وَخُذُوۡا حِذۡرَكُمۡ‌ؕ

یا تم بیمار ہو تم پر کوئی گناہ نہیں کہ اپنے ہتھیار اتار دو اور اپنا بچاؤ (بہر حال) اختیار کئے رکھو۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | اللّٰهَ | اَعَدَّ | لِلۡكٰفِرِيۡنَ | عَذَابًا | مُّهِيۡنًا |
| یقیناً | اللہ | اس نے تیار کیا | کافروں کے لئے | عذاب | رسوا کرنے والا |

اِنَّ اللّٰهَ اَعَدَّ لِلۡكٰفِرِيۡنَ عَذَابًا مُّهِيۡنًا ﴿103﴾

یقیناً اللہ نے کافروں کے لئے بہت رُسوا کرنے والا عذاب تیار کر رکھا ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاِذَا | قَضَيۡتُمُ | الصَّلٰوةَ | فَاذۡكُرُوا | اللّٰهَ | قِيٰمًا | وَّقُعُوۡدًا | وَّعَلٰى جُنُوۡبِكُمۡ |
| پس جب | تم نے پوری کی | نماز | پس یاد کرو | اللہ | کھڑا ہونا | اور بیٹھنا | اور تمہارے پہلوؤں پر |

فَاِذَا قَضَيۡتُمُ الصَّلٰوةَ فَاذۡكُرُوا اللّٰهَ قِيٰمًا وَّقُعُوۡدًا وَّعَلٰى جُنُوۡبِكُمۡ‌ۚ

پھر جب تم نماز ادا کر چکو تو اللہ کو یاد کرو کھڑے ہونے کی حالت میں بھی اور بیٹھے ہوئے بھی اور اپنے پہلوؤں پر بھی۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَ | اِذَا | اطۡمَاۡنَنۡتُمۡ | فَاَقِيۡمُوا | الصَّلٰوةَ |
| پس | جب | تمہیں اطمینان ہوگیا | پس تم قائم کرو | نماز |

فَاِذَا اطۡمَاۡنَنۡتُمۡ فَاَقِيۡمُوا الصَّلٰوةَ‌ۚ

پھر جب تمہیں اطمینان ہو جائے تو نماز کو قائم کرو۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | الصَّلٰوةَ | كَانَتۡ | عَلَى | الۡمُؤۡمِنِيۡنَ | كِتٰبًا | مَّوۡقُوۡتًا |
| یقیناً | نماز | وہ ہے | پر | مومنین | فرض | مقررہ وقت |

اِنَّ الصَّلٰوةَ كَانَتۡ عَلَى الۡمُؤۡمِنِيۡنَ كِتٰبًا مَّوۡقُوۡتًا ﴿104﴾

یقیناً نماز مومنوں پر ایک وقتِ مقرّرہ کی پابندی کے ساتھ فرض ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَلَا | تَهِنُوْا | فِي | ابْتِغَآءِ | الْقَوْمِ |
| اور نہ | تم کمزوری دکھاؤ | میں | پیچھا کرنا | قوم |

وَلَا تَهِنُوْا فِي ابْتِغَآءِ الْقَوْمِ ؕ

اور (مخالف) قوم کا پیچھا کرنے میں کمزوری نہ دکھاؤ۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ | تَكُوْنُوْا | تَاْلَمُوْنَ | فَاِنَّهُمْ | يَاْلَمُوْنَ | كَمَا | تَاْلَمُوْنَ |
| اگر | تم ہو | تم تکلیف اٹھاتے ہو | پس یقیناً وہ | وہ تکلیف اٹھاتے ہیں | جیسے | تم تکلیف اٹھاتے ہو |

اِنْ تَكُوْنُوْا تَاْلَمُوْنَ فَاِنَّهُمْ يَاْلَمُوْنَ كَمَا تَاْلَمُوْنَ ۚ

اگر تم تکلیف اٹھا رہے ہو تو تمہاری طرح یقیناً وہ بھی تکلیف اٹھا رہے ہیں۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَتَرْجُوْنَ | مِنَ | اللّٰهِ | مَا | لَا | يَرْجُوْنَ | وَكَانَ | اللّٰهُ | عَلِيْمًا | حَكِيْمًا |
| اور تم امید رکھتے ہو | سے | اللہ | جو | نہیں | وہ امید رکھتے ہیں | اور وہ ہے | اللہ | علم رکھنے والا | حکمت والا |

15 ع 4 12
وَتَرْجُوْنَ مِنَ اللّٰهِ مَا لَا يَرْجُوْنَ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ؑ ﴿105﴾

اور تم اللہ سے اس کی اُمید رکھتے ہو جس کی وہ اُمید نہیں رکھتے۔ اور اللہ دائمی علم رکھنے والا (اور) حکمت والا ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّآ | اَنْزَلْنَآ | اِلَيْكَ | الْكِتٰبَ | بِالْحَقِّ |
| یقیناً ہم | ہم نے اتارا | تیری طرف | کتاب | حق کے ساتھ |

اِنَّآ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ

ہم نے یقیناً تیری طرف کتاب کو حق کے ساتھ نازل کیا ہے

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لِتَحْكُمَ | بَيْنَ | النَّاسِ | بِمَآ | اَرٰىكَ | اللّٰهُ | وَلَا | تَكُنْ | لِّلْخَآئِنِيْنَ | خَصِيْمًا |
| تا کہ تو فیصلہ کرے | درمیان | لوگ | اس کا | اس نے تجھے دکھایا | اللہ | اور نہ | تو ہو جا | خیانت کرنے والوں کے لئے | جھگڑالو |

لِتَحْكُمَ بَيْنَ النَّاسِ بِمَآ اَرٰىكَ اللّٰهُ ؕ وَلَا تَكُنْ لِّلْخَآئِنِيْنَ خَصِيْمًا ﴿106﴾

تا کہ تُو لوگوں کے درمیان اس کے مطابق فیصلہ کرے جو اللہ نے تجھے سمجھایا ہے۔ اور خیانت کرنے والوں کے حق میں بحث کرنے والا نہ بن۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّاسْتَغْفِرِ | اللّٰهَ | اِنَّ | اللّٰهَ | كَانَ | غَفُوْرًا | رَّحِيْمًا |
| اور تو بخشش طلب کر | اللہ | یقیناً | اللہ | وہ ہے | بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنے والا |

وَّاسْتَغْفِرِ اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ۚ ﴿107﴾

اور اللہ سے بخشش طلب کر۔ یقیناً اللہ بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| وَلَا | تُجَادِلْ | عَنِ | الَّذِيْنَ | يَخْتَانُوْنَ | اَنْفُسَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور نہیں | تو ان سے بحث کر | سے | وہ لوگ | وہ خیانت کرتے ہیں | ان کے نفس |

وَلَا تُجَادِلْ عَنِ الَّذِيْنَ يَخْتَانُوْنَ اَنْفُسَهُمْ ؕ

اور ان لوگوں کی طرف سے بحث نہ کر جو اپنے نفسوں سے خیانت کرتے ہیں۔

| اِنَّ | اللّٰهَ | لَا يُحِبُّ | مَنْ | كَانَ | خَوَّانًا | اَثِيْمًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اللہ | وہ پسند نہیں کرتا | جو | وہ ہے | خیانت کرنے والا | گناہگار |

اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ مَنْ كَانَ خَوَّانًا اَثِيْمًا ۚ ﴿108﴾

یقیناً اللہ سخت خیانت کرنے والے گناہگار کو پسند نہیں کرتا۔

| يَّسْتَخْفُوْنَ | مِنَ | النَّاسِ | وَلَا | يَسْتَخْفُوْنَ | مِنَ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ چھپ جاتے ہیں | سے | لوگ | اور نہیں | وہ چھپتے ہیں | سے | اللہ |

يَّسْتَخْفُوْنَ مِنَ النَّاسِ وَلَا يَسْتَخْفُوْنَ مِنَ اللّٰهِ

وہ لوگوں سے تو چُھپ جاتے ہیں جبکہ اللہ سے نہیں چُھپ سکتے۔

| وَهُوَ | مَعَهُمْ | اِذْ | يُبَيِّتُوْنَ | مَا | لَا يَرْضٰى | مِنَ | الْقَوْلِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور وہ | ان کے ساتھ | جب | وہ باتیں کرتے رات گزارتے ہیں | جو | وہ پسند نہیں کرتا | سے | بات |

وَهُوَ مَعَهُمْ اِذْ يُبَيِّتُوْنَ مَا لَا يَرْضٰى مِنَ الْقَوْلِ ؕ

اور وہ ان کے ساتھ ہوتا ہے جب وہ راتیں ایسی باتیں کرتے ہوئے گزارتے ہیں جو وہ پسند نہیں کرتا۔

| وَكَانَ | اللّٰهُ | بِمَا | يَعْمَلُوْنَ | مُحِيْطًا |
|---|---|---|---|---|
| اور وہ ہے | اللہ | اس کو | وہ عمل کرتے ہیں | گھیرنے والا |

وَكَانَ اللّٰهُ بِمَا يَعْمَلُوْنَ مُحِيْطًا ﴿109﴾

اور اللہ اُسے گھیرے ہوئے ہے جو وہ کرتے ہیں۔

| هٰٓاَنْتُمْ هٰٓؤُلَآءِ | جٰدَلْتُمْ | عَنْهُمْ | فِي | الْحَيٰوةِ | الدُّنْيَا |
|---|---|---|---|---|---|
| دیکھو تم وہ لوگ ہو | تم نے بحث کی | ان کے بارے | میں | زندگی | دنیا |

هٰٓاَنْتُمْ هٰٓؤُلَآءِ جٰدَلْتُمْ عَنْهُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۟

دیکھو تم وہ لوگ ہو کہ تم دنیا کی زندگی میں تو ان کے حق میں بحثیں کرتے ہو

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَمَنۡ | يُّجَادِلُ | اللّٰهَ | عَنۡهُمۡ | يَوۡمَ | الۡقِيٰمَةِ |
| پس کون | وہ بحث کرے گا | اللہ | ان کے بارے | دن | قیامت |

فَمَنۡ يُّجَادِلُ اللّٰهَ عَنۡهُمۡ يَوۡمَ الۡقِيٰمَةِ

پس قیامت کے دن ان کے حق میں اللہ سے کون بحث کرے گا۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَمۡ | مَّنۡ | يَّكُوۡنُ | عَلَيۡهِمۡ | وَكِيۡلًا |
| یا | کون | وہ ہوتا ہے | ان پر | وکیل۔حمایتی |

اَمۡ مَّنۡ يَّكُوۡنُ عَلَيۡهِمۡ وَكِيۡلًا ﴿110﴾

یا کون ہے جواُن کا حمایتی ہوگا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنۡ | يَّعۡمَلۡ | سُوۡٓءًا | اَوۡ | يَظۡلِمۡ | نَفۡسَهٗ |
| اور جو | وہ کرتا ہے | برا فعل | یا | وہ ظلم کرتا ہے | اس کی جان |

وَمَنۡ يَّعۡمَلۡ سُوۡٓءًا اَوۡ يَظۡلِمۡ نَفۡسَهٗ

اور جو بھی کوئی بُرا فعل کرے یا اپنی جان پر ظلم کرے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | يَسۡتَغۡفِرِ | اللّٰهَ | يَجِدِ | اللّٰهَ | غَفُوۡرًا | رَّحِيۡمًا |
| پھر | وہ بخشش طلب کرتا ہے | اللہ | وہ پاتا ہے | اللہ | بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنے والا |

ثُمَّ يَسۡتَغۡفِرِ اللّٰهَ يَجِدِ اللّٰهَ غَفُوۡرًا رَّحِيۡمًا ﴿111﴾

پھر اللہ سے بخشش طلب کرے وہ اللہ کو بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا پائے گا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَنۡ | يَّكۡسِبۡ | اِثۡمًا | فَاِنَّمَا | يَكۡسِبُهٗ | عَلٰى | نَفۡسِهٖ |
| اور | جو | وہ کماتا ہے | گناہ | تو یقیناً | وہ اسے کماتا ہے | پر | اس کا نفس |

وَمَنۡ يَّكۡسِبۡ اِثۡمًا فَاِنَّمَا يَكۡسِبُهٗ عَلٰى نَفۡسِهٖ ؕ

اور جو کوئی گناہ کماتا ہے تو یقیناً وہ اسے اپنے ہی خلاف کماتا ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | كَانَ | اللّٰهُ | عَلِيۡمًا | حَكِيۡمًا |
| اور | وہ ہے | اللہ | دائمی علم رکھنے والا | حکمت والا |

وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيۡمًا حَكِيۡمًا ﴿112﴾

اور اللہ دائمی علم رکھنے والا (اور) حکمت والا ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | يَّكْسِبْ | خَطِيْٓئَةً | اَوْ | اِثْمًا | ثُمَّ | يَرْمِ | بِهٖ | بَرِيْٓئًا |
| اور جو | وہ کسب کرتا ہے | غلطی | یا | گناہ | پھر | وہ تہمت لگاتا ہے | اس کے ساتھ | معصوم |

وَمَنْ يَّكْسِبْ خَطِيْٓئَةً اَوْ اِثْمًا ثُمَّ يَرْمِ بِهٖ بَرِيْٓئًا

اور جو کسی خطا کا مُرتکب ہو یا گناہ کرے پھر کسی معصوم پر اس کی تہمت لگا دے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَقَدِ | احْتَمَلَ | بُهْتَانًا | وَّاِثْمًا | مُّبِيْنًا |
| پس یقیناً | اس نے اٹھالیا | بہتان | اور گناہ | کھلم کھلا |

فَقَدِ احْتَمَلَ بُهْتَانًا وَّاِثْمًا مُّبِيْنًا ﴿113﴾ 16 ع 8 13

تو اس نے بہت بڑا بہتان اور کھلم کھلا گناہ (کا بوجھ) اٹھالیا۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَلَوْلَا | فَضْلُ | اللّٰهِ | عَلَيْكَ | وَرَحْمَتُهٗ | لَهَمَّتْ | طَّآئِفَةٌ | مِّنْهُمْ | اَنْ يُّضِلُّوْكَ |
| اور اگر نہ | فضل | اللہ | تجھ پر | اور اس کی رحمت | ضرور اس نے ارادہ کیا | گروہ | ان میں سے | کہ وہ تجھے گمراہ کردیں |

وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ وَرَحْمَتُهٗ لَهَمَّتْ طَّآئِفَةٌ مِّنْهُمْ اَنْ يُّضِلُّوْكَ ط

اور اگر تجھ پر اللہ کا فضل اور اس کی رحمت نہ ہوتے تو ان میں سے ایک گروہ نے تو ارادہ کر رکھا تھا کہ وہ ضرور تجھے گمراہ کر دیں گے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَا | يُضِلُّوْنَ | اِلَّآ | اَنْفُسَهُمْ | وَمَا | يَضُرُّوْنَكَ | مِنْ | شَيْءٍ |
| اور نہیں | وہ گمراہ کرتے ہیں | سوا | ان کے نفوس | اور نہیں | وہ تجھے گمراہ کرتے ہیں | سے | چیز |

وَمَا يُضِلُّوْنَ اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ وَمَا يَضُرُّوْنَكَ مِنْ شَيْءٍ ط

لیکن وہ اپنے سوا کسی کو گمراہ نہیں کر سکتے۔ اور وہ تجھے ہرگز کوئی نقصان نہیں پہنچا سکیں گے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَاَنْزَلَ | اللّٰهُ | عَلَيْكَ | الْكِتٰبَ | وَالْحِكْمَةَ | وَعَلَّمَكَ | مَا | لَمْ تَكُنْ | تَعْلَمُ |
| اور اس نے اتارا | اللہ | تجھ پر | کتاب | اور حکمت | اور اس نے تجھے سکھایا | جو | تو نہیں ہے | تو جانتا ہے |

وَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَلَيْكَ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ ط

اور اللہ نے تجھ پر کتاب اور حکمت اتارے ہیں اور تجھے وہ کچھ سکھایا ہے جو تو نہیں جانتا تھا۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَكَانَ | فَضْلُ | اللّٰهِ | عَلَيْكَ | عَظِيْمًا |
| اور وہ ہے | فضل | اللہ | تجھ پر | بہت بڑا |

وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا ﴿114﴾ الثلثة

اور تجھ پر اللہ کا فضل بہت بڑا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَا | خَيْرَ | فِيْ | كَثِيْرٍ | مِّنْ | نَّجْوٰىهُمْ |
| نہیں | بھلائی | میں | زیادہ | سے | ان کے خفیہ مشورے |

لَا خَيْرَ فِيْ كَثِيْرٍ مِّنْ نَّجْوٰىهُمْ

ان کے اکثر خفیہ مشوروں میں کوئی بھلائی کی بات نہیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | مَنْ | اَمَرَ | بِصَدَقَةٍ | اَوْ مَعْرُوْفٍ | اَوْ اِصْلَاحٍ | بَيْنَ | النَّاسِ |
| سوائے | جو | اس نے حکم دیا | صدقہ کا | یا معروف | یا اصلاح | درمیان | لوگ |

اِلَّا مَنْ اَمَرَ بِصَدَقَةٍ اَوْ مَعْرُوْفٍ اَوْ اِصْلَاحٍ بَيْنَ النَّاسِ ط

سوائے اس کے کہ کوئی صدقہ یا معروف کی یا لوگوں کے درمیان اصلاح کی تلقین کرے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | يَّفْعَلْ | ذٰلِكَ | ابْتِغَآءَ | مَرْضَاتِ | اللّٰهِ | فَسَوْفَ | نُؤْتِيْهِ | اَجْرًا | عَظِيْمًا |
| اور جو | وہ کرتا ہے | یہ | چاہنا | رضا (جمع) | اللہ | پس عنقریب | ہم اسے دیں گے | اجر | بہت بڑا |

وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ ابْتِغَآءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ فَسَوْفَ نُؤْتِيْهِ اَجْرًا عَظِيْمًا (115)

اور جو بھی اللہ کی رضا حاصل کرنے کی خواہش میں ایسا کرتا ہے تو ضرور ہم اسے ایک بڑا اجر عطا کریں گے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | يُّشَاقِقِ | الرَّسُوْلَ | مِنْۢ | بَعْدِ | مَا | تَبَيَّنَ | لَهُ | الْهُدٰى |
| اور جو | وہ جھگڑا کرتا ہے | رسول | سے | بعد | جو | وہ روشن ہوا | اس کے لئے | ہدایت |

وَمَنْ يُّشَاقِقِ الرَّسُوْلَ مِنْۢ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُ الْهُدٰى

اور جو رسول کی مخالفت کرے بعد اس کے کہ ہدایت اس پر روشن ہو چکی ہو

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | يَتَّبِعْ | غَيْرَ | سَبِيْلِ | الْمُؤْمِنِيْنَ |
| اور | وہ پیروی کرتا ہے | غیر | راہ | مومنین |

وَيَتَّبِعْ غَيْرَ سَبِيْلِ الْمُؤْمِنِيْنَ

اور مومنوں کے طریق کے سوا کوئی اور طریق اختیار کرے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نُوَلِّهٖ | مَا | تَوَلّٰى | وَنُصْلِهٖ | جَهَنَّمَ | وَسَآءَتْ | مَصِيْرًا |
| ہم اسے پھیرتے ہیں | جو | وہ پھر گیا | اور ہم اسے ڈالتے ہیں | جہنم | اور بہت بری ہوئی | ٹھکانا |

نُوَلِّهٖ مَا تَوَلّٰى وَنُصْلِهٖ جَهَنَّمَ ط وَسَآءَتْ مَصِيْرًا (116) ع

تو ہم اسے اُسی جانب پھیر دیں گے جس جانب وہ مُڑ گیا ہے اور ہم اسے جہنّم میں داخل کریں گے۔ اور وہ بہت بُرا ٹھکانا ہے۔

ع 17 3 14

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | اللّٰهَ | لَا | يَغْفِرُ | اَنْ يُّشْرَكَ | بِهٖ |
| یقیناً | اللہ | نہیں | وہ بخشتا ہے | کہ وہ شریک ٹھہرایا جائے | اس کا |

اِنَّ اللّٰهَ لَا يَغْفِرُ اَنْ يُّشْرَكَ بِهٖ

یقیناً اللہ معاف نہیں کرتا کہ اس کا شریک ٹھہرایا جائے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَيَغْفِرُ | مَا | دُوْنَ | ذٰلِكَ | لِمَنْ | يَّشَآءُ |
| اور وہ بخش دیتا ہے | جو | علاوہ | وہ | اس کو | وہ چاہتا ہے |

وَيَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِكَ لِمَنْ يَّشَآءُ ؕ

اور جو اِس کے سِوا ہے معاف کر دیتا ہے جس کے لئے چاہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | يُّشْرِكْ | بِاللّٰهِ | فَقَدْ | ضَلَّ | ضَلٰلًاۢ | بَعِيْدًا |
| اور جو | وہ شریک ٹھہراتا ہے | اللہ کا | پس یقیناً | وہ گمراہ ہوا | گمراہی | دور |

وَمَنْ يُّشْرِكْ بِاللّٰهِ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًاۢ بَعِيْدًا ﴿117﴾

اور جو اللہ کا شریک ٹھہرائے تو وہ یقیناً دُور کی گمراہی میں بہک گیا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ | يَّدْعُوْنَ | مِنْ | دُوْنِهٖۤ | اِلَّآ | اِنٰثًا |
| اگر | وہ بلاتے ہیں | سے | اس کے علاوہ | سوائے | عورتیں |

اِنْ يَّدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖۤ اِلَّآ اِنٰثًا ۚ

وہ اُس کے سوا کسی کو نہیں پکارتے مگر عورتوں (یعنی مورتیوں) کو

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَاِنْ | يَّدْعُوْنَ | اِلَّا | شَيْطٰنًا | مَّرِيْدًا |
| اور اگر | وہ بلاتے ہیں | سوائے | شیطان | دھتکارا ہوا |

وَاِنْ يَّدْعُوْنَ اِلَّا شَيْطٰنًا مَّرِيْدًا ﴿118﴾

اور وہ نہیں پکارتے مگر سرکش شیطان کو۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَّعَنَهُ | اللّٰهُ | وَقَالَ | لَاَتَّخِذَنَّ | مِنْ | عِبَادِكَ | نَصِيْبًا | مَّفْرُوْضًا |
| اس نے اس پر لعنت کی | اللہ | اور کہا | میں ضرور لوں گا | سے | تیرے بندے | حصہ | معیّن |

لَّعَنَهُ اللّٰهُ ۘ وَقَالَ لَاَتَّخِذَنَّ مِنْ عِبَادِكَ نَصِيْبًا مَّفْرُوْضًا ﴿119﴾

وقف لازم

اللہ نے اس پر لعنت کی جبکہ اس نے کہا کہ میں تیرے بندوں میں سے ضرور ایک معیّن حصہ لوں گا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّلَاُضِلَّنَّهُمْ | وَلَاُمَنِّيَنَّهُمْ | وَلَاٰمُرَنَّهُمْ | فَلَيُبَتِّكُنَّ | اٰذَانَ | الْاَنْعَامِ |
| اورضرور میں انہیں گمراہ کروں گا | اورضرور میں انہیں امیدیں دلاؤں گا | اورضرور میں انہیں حکم دوں گا | تو وہ ضرور کاٹیں گے | کان | مویشی (جمع) |

وَّلَاُضِلَّنَّهُمْ وَلَاُمَنِّيَنَّهُمْ وَلَاٰمُرَنَّهُمْ فَلَيُبَتِّكُنَّ اٰذَانَ الْاَنْعَامِ

اور میں ضرور ان کو گمراہ کروں گا اور ضرور انہیں امیدیں دلاؤں گا اور ضرور انہیں حکم دوں گا تو وہ ضرور مویشیوں کے کانوں پر زخم لگائیں گے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | لَاٰمُرَنَّهُمْ | فَلَيُغَيِّرُنَّ | خَلْقَ | اللّٰهِ |
| اور | ضرور میں ان کو حکم دوں گا | پس وہ ضرور بدلیں گے | تخلیق | اللہ |

وَلَاٰمُرَنَّهُمْ فَلَيُغَيِّرُنَّ خَلْقَ اللّٰهِ ؕ

اور میں ضرور اُنہیں حکم دوں گا تو وہ ضرور اللہ کی تخلیق میں تغیر کر دیں گے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | يَّتَّخِذِ | الشَّيْطٰنَ | وَلِيًّا | مِّنْ | دُوْنِ اللّٰهِ | فَقَدْ | خَسِرَ | خُسْرَانًا | مُّبِيْنًا |
| اور جس | وہ پکڑتا ہے | شیطان | دوست | سے | اللہ کے سوا | پس یقیناً | اس نے گھاٹا پایا | گھاٹا | کھلا |

وَمَنْ يَّتَّخِذِ الشَّيْطٰنَ وَلِيًّا مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ فَقَدْ خَسِرَ خُسْرَانًا مُّبِيْنًا ؕ﴿120﴾

اور جس نے بھی اللہ کو چھوڑ کر شیطان کو دوست بنایا تو یقیناً اس نے کھلا کھلا نقصان اٹھایا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يَعِدُهُمْ | وَيُمَنِّيْهِمْ | وَمَا | يَعِدُهُمُ | الشَّيْطٰنُ | اِلَّا | غُرُوْرًا |
| وہ ان سے وعدہ کرتا ہے | اور وہ ان کو امید دلاتا ہے | اور جو | وہ ان سے وعدہ کرتا ہے | شیطان | مگر | دھوکہ |

يَعِدُهُمْ وَيُمَنِّيْهِمْ ؕ وَمَا يَعِدُهُمُ الشَّيْطٰنُ اِلَّا غُرُوْرًا ﴿121﴾

وہ انہیں وعدے دیتا ہے اور امیدیں دلاتا ہے۔ اور دھوکے کے سوا شیطان ان سے کوئی وعدہ نہیں کرتا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اُولٰٓئِكَ | مَاْوٰهُمْ | جَهَنَّمُ | وَلَا | يَجِدُوْنَ | عَنْهَا | مَحِيْصًا |
| وہی | ان کا ٹھکانا | جہنم | اور نہیں | وہ پاتے ہیں | اس سے | بچنے کی جگہ |

اُولٰٓئِكَ مَاْوٰهُمْ جَهَنَّمُ ۚ وَلَا يَجِدُوْنَ عَنْهَا مَحِيْصًا ﴿122﴾

یہی وہ لوگ ہیں جن کا ٹھکانا جہنّم ہے۔ اور وہ اس سے گریز کی کوئی جگہ نہیں پائیں گے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَعَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ |
| اور | وہ لوگ جو | وہ ایمان لائے | اور انہوں نے کئے | نیک اعمال |

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

اور وہ لوگ جو ایمان لائے اور نیک اعمال بجا لائے

| سَنُدۡخِلُهُمۡ | جَنّٰتٍ | تَجۡرِیۡ | مِنۡ | تَحۡتِهَا | الۡاَنۡهٰرُ | خٰلِدِیۡنَ | فِیۡهَاۤ | اَبَدًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عنقریب ہم ان کو داخل کریں گے | جنتیں | وہ چلتی ہے | سے | اس کے نیچے | نہریں | رہنے والے | اس میں | ہمیشہ |

سَنُدۡخِلُهُمۡ جَنّٰتٍ تَجۡرِیۡ مِنۡ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُ خٰلِدِیۡنَ فِیۡهَاۤ اَبَدًا ؕ

ہم ضرور اُنہیں ایسی جنتوں میں داخل کریں گے جن کے دامن میں نہریں بہتی ہیں۔ وہ ہمیشہ ان میں رہنے والے ہیں

| وَعۡدَ | اللّٰهِ | حَقًّا | وَمَنۡ | اَصۡدَقُ | مِنَ | اللّٰهِ | قِیۡلًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وعدہ | اللہ | سچا | اور کون | زیادہ سچا | سے | اللہ | قول |

وَعۡدَ اللّٰهِ حَقًّا ؕ وَمَنۡ اَصۡدَقُ مِنَ اللّٰهِ قِیۡلًا ﴿123﴾

یہ اللہ کا سچّا وعدہ ہے۔ اور (اپنے) قول میں اللہ سے زیادہ سچا اور کون ہے۔

| لَیۡسَ | بِاَمَانِیِّكُمۡ | وَلَاۤ | اَمَانِیِّ | اَهۡلِ | الۡكِتٰبِ |
|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | تمہاری خواہشات کے مطابق | اور نہیں | خواہشات۔ امنگیں۔ امیدیں | اہل | کتاب |

لَیۡسَ بِاَمَانِیِّكُمۡ وَلَاۤ اَمَانِیِّ اَهۡلِ الۡكِتٰبِ ؕ

(فیصلہ) نہ تو تمہاری امنگوں کے مطابق ہوگا اور نہ اہلِ کتاب کی امنگوں کے مطابق۔

| مَنۡ | یَّعۡمَلۡ | سُوۡٓءًا | یُّجۡزَ | بِهٖ |
|---|---|---|---|---|
| جو | وہ کرتا ہے | برائی | وہ جزا دیا جاتا ہے | اس کی |

مَنۡ یَّعۡمَلۡ سُوۡٓءًا یُّجۡزَ بِهٖ ۙ

جو بھی بُرا عمل کرے گا اسے اس کی جزا دی جائے گی

| وَلَا | یَجِدۡ | لَهٗ | مِنۡ | دُوۡنِ | اللّٰهِ | وَلِیًّا | وَّلَا | نَصِیۡرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور نہیں | وہ پاتا ہے | اس کا | سے | علاوہ | اللہ | دوست | اور نہیں | مددگار |

وَلَا یَجِدۡ لَهٗ مِنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ وَلِیًّا وَّلَا نَصِیۡرًا ﴿124﴾

اور وہ اپنے لئے اللہ کو چھوڑ کر کوئی دوست پائے گا نہ کوئی مددگار۔

| وَمَنۡ | یَّعۡمَلۡ | مِنَ | الصّٰلِحٰتِ | مِنۡ | ذَكَرٍ | اَوۡ | اُنۡثٰی | وَهُوَ | مُؤۡمِنٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور جو | وہ کرتا ہے | سے | نیک اعمال | سے | مرد | یا | عورتیں | اور وہ | مومن |

وَمَنۡ یَّعۡمَلۡ مِنَ الصّٰلِحٰتِ مِنۡ ذَكَرٍ اَوۡ اُنۡثٰی وَهُوَ مُؤۡمِنٌ

اور مَردوں میں سے یا عورتوں میں سے جو نیک اعمال بجالائے اور وہ مومن ہو تو یہی وہ لوگ ہیں جو جنت میں داخل ہوں گے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاُولٰٓئِكَ | يَدْخُلُوْنَ | الْجَنَّةَ | وَلَا | يُظْلَمُوْنَ | نَقِيْرًا |
| پس وہی | وہ داخل ہوتے ہیں | جنت | اور نہیں | وہ ظلم کیے جاتے | کھجور کی گٹھلی کا سوراخ |

فَاُولٰٓئِكَ يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ وَلَا يُظْلَمُوْنَ نَقِيْرًا ﴿125﴾

اور وہ کھجور کی گٹھلی کے سوراخ کے برابر بھی ظلم نہیں کئے جائیں گے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | اَحْسَنُ | دِيْنًا | مِّمَّنْ | اَسْلَمَ | وَجْهَهٗ | لِلّٰهِ | وَهُوَ | مُحْسِنٌ |
| اور جو | زیادہ اچھا | دین | اس میں سے | اس نے سپرد کی | اپنی توجہ | اللہ کے لئے | اور وہ | احسان کرنے والا |

وَمَنْ اَحْسَنُ دِيْنًا مِّمَّنْ اَسْلَمَ وَجْهَهٗ لِلّٰهِ وَهُوَ مُحْسِنٌ

اور دین میں اس سے بہتر کون ہوسکتا ہے جو اپنی تمام تر توجہ اللہ کی خاطر وقف کر دے اور وہ احسان کرنے والا ہو

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّاتَّبَعَ | مِلَّةَ | اِبْرٰهِيْمَ | حَنِيْفًا | وَاتَّخَذَ | اللّٰهُ | اِبْرٰهِيْمَ | خَلِيْلًا |
| اور اس نے پیروی کی | ملت | ابراہیم | جھکنے والا | اور اس نے بنالیا | اللہ | ابراہیم | دوست |

وَّاتَّبَعَ مِلَّةَ اِبْرٰهِيْمَ حَنِيْفًا ؕ وَاتَّخَذَ اللّٰهُ اِبْرٰهِيْمَ خَلِيْلًا ﴿126﴾

اور اس نے ابراہیمؑ حنیف کی ملت کی پیروی کی ہو اور اللہ نے ابراہیم کو دوست بنالیا تھا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَلِلّٰهِ | مَا | فِي | السَّمٰوٰتِ | وَمَا | فِي | الْاَرْضِ |
| اور اللہ کے لئے ہے | جو | میں | آسمان (جمع) | اور جو | میں | زمین |

وَلِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ

اور اللہ ہی کا ہے جو آسمانوں میں ہے اور جو زمین میں ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَكَانَ | اللّٰهُ | بِكُلِّ | شَيْءٍ | مُّحِيْطًا |
| اور وہ ہے | اللہ | ہر کو | چیز | گھیرنے والا |

18 ع 11 15 وَكَانَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ مُّحِيْطًا ﴿127﴾ ع

اور اللہ ہر چیز کو گھیرے ہوئے ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَيَسْتَفْتُوْنَكَ | فِي | النِّسَآءِ | قُلِ | اللّٰهُ | يُفْتِيْكُمْ | فِيْهِنَّ |
| اور وہ تجھ سے فتویٰ پوچھتے ہیں | میں | عورتیں | تو کہہ | اللہ | وہ تمہیں فتویٰ دیتا ہے | ان کے بارے میں |

وَيَسْتَفْتُوْنَكَ فِي النِّسَآءِ ؕ قُلِ اللّٰهُ يُفْتِيْكُمْ فِيْهِنَّ ۙ

اور وہ تجھ سے عورتوں کے بارہ میں فتویٰ پوچھتے ہیں۔ تُو کہہ دے کہ اللہ تمہیں ان کے متعلق فتویٰ دیتا ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَا | يُتْلٰى | عَلَيْكُمْ | فِي | الْكِتٰبِ | فِيْ | يَتٰمَى | النِّسَآءِ |
| اور جو | وہ پڑھا جاتا ہے | تم پر | میں | کتاب | میں | یتیم (جمع) | عورتیں |

وَمَا يُتْلٰى عَلَيْكُمْ فِي الْكِتٰبِ فِيْ يَتٰمَى النِّسَآءِ

اور (متوجہ کرتا ہے اس طرف) جو تم پر کتاب میں اُن یتیم عورتوں کے متعلق پڑھا جاچکا ہے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الّٰتِيْ | لَا | تُؤْتُوْنَهُنَّ | مَا | كُتِبَ | لَهُنَّ |
| وہ (عورتیں) | نہیں | تم ان کو دیتے ہو | جو | وہ فرض کیا گیا | ان کے لئے |

الّٰتِيْ لَا تُؤْتُوْنَهُنَّ مَا كُتِبَ لَهُنَّ

جن کو تم وہ نہیں دیتے جو اُن کے حق میں فرض کیا گیا

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَتَرْغَبُوْنَ | اَنْ | تَنْكِحُوْهُنَّ | وَالْمُسْتَضْعَفِيْنَ | مِنَ | الْوِلْدَانِ |
| اور تم خواہش رکھتے ہو | کہ | تم ان سے نکاح کرو | اور کمزور بنائے گئے | سے | بچوں |

وَتَرْغَبُوْنَ اَنْ تَنْكِحُوْهُنَّ وَالْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ الْوِلْدَانِ ۙ

حالانکہ خواہش رکھتے ہو کہ اُن سے نکاح کرو۔ اسی طرح بچوں میں سے (بے سہارا) کمزوروں کے متعلق (اللہ فتویٰ دیتا ہے)

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَاَنْ | تَقُوْمُوْا | لِلْيَتٰمٰى | بِالْقِسْطِ | وَمَا | تَفْعَلُوْا | مِنْ | خَيْرٍ |
| اور کہ | تم کھڑے ہو جاؤ | یتیموں کے لئے | انصاف کے ساتھ | اور جو | تم کرتے ہو | سے | بھلائی |

وَاَنْ تَقُوْمُوْا لِلْيَتٰمٰى بِالْقِسْطِ ؕ وَمَا تَفْعَلُوْا مِنْ خَيْرٍ

اور (تاکید کرتا ہے) کہ تم یتیموں کے حق میں انصاف کے ساتھ مضبوطی سے کھڑے ہو جاؤ۔ پس جو نیکی بھی تم کرو گے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاِنَّ | اللّٰهَ | كَانَ | بِهٖ | عَلِيْمًا |
| پس یقیناً | اللہ | وہ ہے | اس کو | خوب جاننے والا |

فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِهٖ عَلِيْمًا ﴿128﴾

تو یقیناً اللہ اس کا خوب علم رکھتا ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَاِنِ | امْرَاَةٌ | خَافَتْ | مِنْۢ | بَعْلِهَا | نُشُوْزًا | اَوْ | اِعْرَاضًا |
| اور اگر | عورت | ڈرے | سے | اس کا خاوند | باغیانہ رویہ | یا | عدم توجّہی/اعراض کرنا |

وَاِنِ امْرَاَةٌ خَافَتْ مِنْۢ بَعْلِهَا نُشُوْزًا اَوْ اِعْرَاضًا

اور اگر کوئی عورت اپنے خاوند سے مخاصمانہ رویّے یا عدمِ توجّہی کا خوف کرے

| فَلَا | جُنَاحَ | عَلَيْهِمَآ | اَنْ | يُّصْلِحَا | بَيْنَهُمَا | صُلْحًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس نہ | گناہ | ان دونوں پر | یہ کہ | وہ دونوں صلح کریں | ان دونوں کے درمیان | صلح |

فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَآ اَنْ يُّصْلِحَا بَيْنَهُمَا صُلْحًا ؕ

توان دونوں پر کوئی گناہ تو نہیں کہ اپنے درمیان اصلاح کرتے ہوئے صلح کرلیں۔

| وَالصُّلْحُ | خَيْرٌ | وَاُحْضِرَتِ | الْاَنْفُسُ | الشُّحَّ |
|---|---|---|---|---|
| اور صلح | بہتر ہے | اور وہ حاضر کی گئی/ ودیعت کی گئی | نفوس | بخل |

وَالصُّلْحُ خَيْرٌ ؕ وَاُحْضِرَتِ الْاَنْفُسُ الشُّحَّ ؕ

اور صلح (بہرحال) بہتر ہے۔ اور نفوس کو (سرشت میں) بخل ودیعت کردیا گیا ہے۔

| وَاِنْ | تُحْسِنُوْا | وَتَتَّقُوْا | فَاِنَّ | اللّٰهَ | كَانَ | بِمَا | تَعْمَلُوْنَ | خَبِيْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور اگر | تم احسان کرتے ہو | اور تم تقویٰ اختیار کرتے ہو | پس یقیناً | اللہ | وہ ہے | اس سے | تم کرتے ہو | باخبر |

وَاِنْ تُحْسِنُوْا وَتَتَّقُوْا فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرًا ﴿129﴾

اور اگر تم احسان کرو اور تقویٰ سے کام لو تو یقیناً اللہ اس سے جو تم کرتے ہو خوب باخبر ہے۔

| وَلَنْ | تَسْتَطِيْعُوْٓا | اَنْ | تَعْدِلُوْا | بَيْنَ | النِّسَآءِ | وَلَوْ | حَرَصْتُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور ہرگز نہیں | تم توفیق پاتے ہو | کہ | تم انصاف کرو | درمیان | عورتیں | اور اگر | تم نے چاہا |

وَلَنْ تَسْتَطِيْعُوْٓا اَنْ تَعْدِلُوْا بَيْنَ النِّسَآءِ وَلَوْ حَرَصْتُمْ

اور تم یہ توفیق نہیں پاسکو گے کہ عورتوں کے درمیان کامل عدل کا معاملہ کرو خواہ تم کتنا ہی چاہو۔

| فَلَا | تَمِيْلُوْا | كُلَّ | الْمَيْلِ | فَتَذَرُوْهَا | كَالْمُعَلَّقَةِ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس نہیں | تم مائل ہوتے ہو | کلیۃً | مائل ہونا | پس تم اُسے چھوڑتے ہو | لٹکے ہوئے کی طرح |

فَلَا تَمِيْلُوْا كُلَّ الْمَيْلِ فَتَذَرُوْهَا كَالْمُعَلَّقَةِ ؕ

اس لئے (یہ تو کرو کہ کسی ایک کی طرف) کلیۃً نہ جھک جاؤ کہ اس (دوسری) کو گویا لٹکتا ہوا چھوڑ دو۔

| وَاِنْ | تُصْلِحُوْا | وَتَتَّقُوْا | فَاِنَّ | اللّٰهَ | كَانَ | غَفُوْرًا | رَّحِيْمًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور اگر | تم اصلاح کرتے ہو | اور تقویٰ اختیار کرتے ہو | پس یقیناً | اللہ | وہ ہے | بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنے والا |

وَاِنْ تُصْلِحُوْا وَتَتَّقُوْا فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ﴿130﴾

اور اگر تم اصلاح کرو اور تقویٰ اختیار کرو تو یقیناً اللہ بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَاِنْ | يَّتَفَرَّقَا | يُغْنِ | اللّٰهُ | كُلًّا | مِّنْ | سَعَتِهٖ |
| اور اگر | وہ دونوں الگ ہوجائیں | وہ غنی کرتا ہے | اللہ | سب | سے | اس کی وسعت |

وَاِنْ يَّتَفَرَّقَا يُغْنِ اللّٰهُ كُلًّا مِّنْ سَعَتِهٖ ؕ

اور اگر وہ دونوں الگ ہوجائیں تو اللہ ہر ایک کو اس کی توفیق کے مطابق غنی کردے گا

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | كَانَ | اللّٰهُ | وَاسِعًا | حَكِيْمًا |
| اور | وہ ہے | اللہ | وسعتیں دینے والا | حکمت والا |

وَكَانَ اللّٰهُ وَاسِعًا حَكِيْمًا (131)

اور اللہ بہت وسعتیں دینے والا (اور) حکمت والا ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَلِلّٰهِ | مَا | فِي | السَّمٰوٰتِ | وَمَا | فِي | الْاَرْضِ |
| اور اللہ کے لئے | جو | میں | آسمان (جمع) | اور جو | میں | زمین |

وَلِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ

اور اللہ ہی کا ہے جو آسمانوں میں ہے اور جو زمین میں ہے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَلَقَدْ | وَصَّيْنَا | الَّذِيْنَ | اُوْتُوا | الْكِتٰبَ | مِنْ | قَبْلِكُمْ | وَاِيَّاكُمْ | اَنِ اتَّقُوا | اللّٰهَ |
| اور یقیناً | ہم نے وصیت کی | وہ لوگ | وہ دیئے گئے | کتاب | سے | تم سے پہلے | اور تم کو | کہ تم تقویٰ اختیار کرو | اللہ |

وَلَقَدْ وَصَّيْنَا الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِكُمْ وَاِيَّاكُمْ اَنِ اتَّقُوا اللّٰهَ ؕ

اور یقیناً ہم نے ان لوگوں کو جن کو تم سے پہلے کتاب دی گئی تھی تاکیدی حکم دیا تھا اور خود تمہیں بھی کہ اللہ کا تقویٰ اختیار کرو۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَاِنْ | تَكْفُرُوْا | فَاِنَّ | لِلّٰهِ | مَا | فِي | السَّمٰوٰتِ |
| اور اگر | تم کفر کرو | پس یقیناً | اللہ کے لئے | جو | میں | آسمان (جمع) |

وَاِنْ تَكْفُرُوْا فَاِنَّ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ

اور اگر تم کفر کرو تو یقیناً اللہ ہی کا ہے جو آسمانوں میں ہے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَا | فِي | الْاَرْضِ | وَكَانَ | اللّٰهُ | غَنِيًّا | حَمِيْدًا |
| اور جو | میں | زمین | اور وہ ہے | اللہ | غنی | صاحب حمد |

وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ غَنِيًّا حَمِيْدًا (132)

اور جو زمین میں ہے اور اللہ غنی (اور) صاحبِ حمد ہے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَلِلّٰهِ | مَا | فِي | السَّمٰوٰتِ | وَمَا | فِي | الْاَرْضِ | وَكَفٰى | بِاللّٰهِ | وَكِيْلًا |
| اور اللہ کے لئے | جو | میں | آسمان (جمع) | اور جو | میں | زمین | اور وہ کافی ہوا | اللہ | کارساز |

وَلِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا ﴿133﴾

اور اللہ ہی کا ہے جو آسمانوں میں ہے اور جو زمین میں ہے اور اللہ کارساز کے طور پر بہت کافی ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ | يَّشَاْ | يُذْهِبْكُمْ | اَيُّهَا | النَّاسُ | وَيَاْتِ | بِاٰخَرِيْنَ |
| اگر | وہ چاہتا ہے | وہ تم کو لے جائے | اے | لوگ | اور وہ لائے | دوسروں کو |

اِنْ يَّشَاْ يُذْهِبْكُمْ اَيُّهَا النَّاسُ وَيَاْتِ بِاٰخَرِيْنَ ۭ

اگر وہ چاہے تو اے بنی نوع انسان! تمہیں نابود کر دے اور کوئی دوسرے لے آئے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَكَانَ | اللّٰهُ | عَلٰى | ذٰلِكَ | قَدِيْرًا |
| اور وہ ہے | اللہ | پر | وہ | دائمی قدرت رکھنے والا |

وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰى ذٰلِكَ قَدِيْرًا ﴿134﴾

اور اللہ اس بات پر دائمی قدرت رکھتا ہے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مَنْ | كَانَ | يُرِيْدُ | ثَوَابَ | الدُّنْيَا | فَعِنْدَ | اللّٰهِ | ثَوَابُ | الدُّنْيَا | وَالْاٰخِرَةِ |
| جو | وہ ہے | وہ چاہتا ہے | اجر | دنیا | پس پاس | اللہ | اجر | دنیا | اور آخرت |

مَنْ كَانَ يُرِيْدُ ثَوَابَ الدُّنْيَا فَعِنْدَ اللّٰهِ ثَوَابُ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۭ

جو دنیا کا اجر چاہتا ہے تو اللہ کے پاس دنیا کا اجر بھی ہے اور آخرت کا بھی۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | كَانَ | اللّٰهُ | سَمِيْعًا | بَصِيْرًا |
| اور | وہ ہے | اللہ | بہت سننے والا | بہت دیکھنے والا |

19 ع 8 16 وَكَانَ اللّٰهُ سَمِيْعًا بَصِيْرًا ﴿135﴾ ع

اور اللہ بہت سننے والا (اور) بہت دیکھنے والا ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | كُوْنُوْا | قَوّٰمِيْنَ | بِالْقِسْطِ | شُهَدَآءَ | لِلّٰهِ |
| اے وہ | جو لوگ | وہ ایمان لائے | تم ہو جاؤ | قائم کرنے والے | انصاف کے ساتھ | گواہ (جمع) | اللہ کی خاطر |

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُوْنُوْا قَوّٰمِيْنَ بِالْقِسْطِ شُهَدَآءَ لِلّٰهِ

اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! اللہ کی خاطر گواہ بنتے ہوئے انصاف کو مضبوطی سے قائم کرنے والے بن جاؤ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَلَوْ | عَلٰٓى | اَنْفُسِكُمْ | اَوِ | الْوَالِدَيْنِ | وَالْاَقْرَبِيْنَ |
| اور اگر | پر | تمہارے نفوس | یا | والدین | اور قریبی رشتہ دار |

وَلَوْ عَلٰٓى اَنْفُسِكُمْ اَوِ الْوَالِدَيْنِ وَالْاَقْرَبِيْنَ ۚ

خواہ خود اپنے خلاف گواہی دینی پڑے یا والدین اور قریبی رشتہ داروں کے خلاف۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ | يَّكُنْ | غَنِيًّا | اَوْ | فَقِيْرًا | فَاللّٰهُ | اَوْلٰى | بِهِمَا |
| خواہ | وہ ہو جائے | امیر | یا | غریب | پس اللہ | زیادہ قریب | دونوں پر |

اِنْ يَّكُنْ غَنِيًّا اَوْ فَقِيْرًا فَاللّٰهُ اَوْلٰى بِهِمَا ۫

خواہ کوئی امیر ہو یا غریب دونوں کا اللہ ہی بہترین نگہبان ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَلَا | تَتَّبِعُوا | الْهَوٰٓى | اَنْ | تَعْدِلُوْا |
| پس نہیں | تم پیروی کرو | خواہشات | کہ | تم عدل کرتے ہو |

فَلَا تَتَّبِعُوا الْهَوٰٓى اَنْ تَعْدِلُوْا ۚ

پس اپنی خواہشات کی پیروی نہ کرو مبادا عدل سے گریز کرو۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَاِنْ | تَلْوٗٓا | اَوْ | تُعْرِضُوْا | فَاِنَّ | اللّٰهَ | كَانَ | بِمَا | تَعْمَلُوْنَ | خَبِيْرًا |
| اور اگر | تم گول مول بات کرو | یا | تم اعراض کرو | پس یقیناً | اللہ | وہ ہے | اس کو جو | تم عمل کرتے ہو | باخبر |

وَاِنْ تَلْوٗٓا اَوْ تُعْرِضُوْا فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرًا ﴿136﴾

اور اگر تم نے گول مول بات کی یا پہلو تہی کر گئے تو یقیناً اللہ جو تم کرتے ہو اس سے بہت باخبر ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْٓا | اٰمِنُوْا | بِاللّٰهِ | وَرَسُوْلِهٖ |
| اے | لوگو | وہ ایمان لائے | تم ایمان لاؤ | اللہ پر | اور اس کا رسول |

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لے آؤ

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَالْكِتٰبِ | الَّذِيْ | نَزَّلَ | عَلٰى | رَسُوْلِهٖ | وَالْكِتٰبِ | الَّذِيْٓ | اَنْزَلَ | مِنْ | قَبْلُ |
| اور کتاب | جو | اس نے اتارا | پر | اس کا رسول | اور کتاب | جو | اس نے اتاری | سے | پہلے |

وَالْكِتٰبِ الَّذِيْ نَزَّلَ عَلٰى رَسُوْلِهٖ وَالْكِتٰبِ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ مِنْ قَبْلُ ؕ

اور اس کتاب پر بھی جو اس نے اپنے رسول پر اتاری ہے اور اس کتاب پر بھی جو اس نے پہلے اتاری تھی۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | يَّكْفُرْ | بِاللّٰهِ | وَمَلٰٓئِكَتِهٖ | وَكُتُبِهٖ | وَرُسُلِهٖ |
| اور جو | وہ انکار کرے | اللہ کا | اور اس کے فرشتے | اور اس کی کتابیں | اور اس کے رسول |

وَمَنْ يَّكْفُرْ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ

اور جو اللہ کا انکار کرے اور اس کے فرشتوں کا اور اس کی کتابوں کا اور اس کے رسولوں کا

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَالْيَوْمِ | الْاٰخِرِ | فَقَدْ | ضَلَّ | ضَلٰلًا | بَعِيْدًا |
| اور دن | آخر | پس یقیناً | وہ گمراہ ہوا | گمراہی | دور |

وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا بَعِيْدًا ﴿137﴾

اور یومِ آخر کا تو یقیناً وہ بہت ہی دُور کی گمراہی میں بھٹک چکا ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | ثُمَّ | كَفَرُوْا | ثُمَّ | اٰمَنُوْا | ثُمَّ | كَفَرُوْا |
| یقیناً | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | پھر | انہوں نے انکار کیا | پھر | وہ ایمان لائے | پھر | انہوں نے انکار کیا |

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ثُمَّ كَفَرُوْا ثُمَّ اٰمَنُوْا ثُمَّ كَفَرُوْا

یقیناً وہ لوگ جو ایمان لائے پھر انکار کر دیا پھر ایمان لائے پھر انکار کر دیا

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | ازْدَادُوْا | كُفْرًا | لَّمْ يَكُنِ | اللّٰهُ | لِيَغْفِرَ | لَهُمْ | وَلَا | لِيَهْدِيَهُمْ | سَبِيْلًا |
| پھر | وہ بڑھ گئے | کفر | وہ نہیں ہے | اللہ | کہ وہ معاف کرے | ان کو | اور نہ | کہ وہ انہیں ہدایت دے | راستہ |

ثُمَّ ازْدَادُوْا كُفْرًا لَّمْ يَكُنِ اللّٰهُ لِيَغْفِرَ لَهُمْ وَلَا لِيَهْدِيَهُمْ سَبِيْلًا ﴿138﴾

پھر کفر میں بڑھتے چلے گئے، اللہ ایسا نہیں کہ انہیں معاف کر دے اور انہیں راستہ کی ہدایت دے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بَشِّرِ | الْمُنٰفِقِيْنَ | بِاَنَّ | لَهُمْ | عَذَابًا | اَلِيْمًا |
| تو بشارت دے | منافقین | کہ | ان کے لئے | عذاب | دردناک |

بَشِّرِ الْمُنٰفِقِيْنَ بِاَنَّ لَهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ﴿139﴾

منافقوں کو بشارت دے دے کہ ان کے لئے بہت دردناک عذاب (مقدر) ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | يَتَّخِذُوْنَ | الْكٰفِرِيْنَ | اَوْلِيَآءَ | مِنْ | دُوْنِ | الْمُؤْمِنِيْنَ |
| وہ لوگ | وہ بناتے ہیں | کفار | دوست | سے | علاوہ | مومنین |

الَّذِيْنَ يَتَّخِذُوْنَ الْكٰفِرِيْنَ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ ط

(یعنی) اُن لوگوں کو جو مومنوں کو چھوڑ کر کافروں کو دوست بنا لیتے ہیں۔

| اَيَبْتَغُوْنَ | عِنْدَهُمُ | الْعِزَّةَ | فَاِنَّ | الْعِزَّةَ | لِلّٰهِ | جَمِيْعًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کیاوہ چاہتے ہیں | ان کے پاس | عزت | پس یقیناً | عزت | اللہ کے لئے | تمام تر |

اَيَبْتَغُوْنَ عِنْدَهُمُ الْعِزَّةَ فَاِنَّ الْعِزَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا ﴿140﴾

کیاوہ ان کے قرب میں عزت کے خواہاں ہیں۔ پس یقیناً عزّت تمام تر اللہ کے قبضہ میں ہے۔

| وَقَدْ | نَزَّلَ | عَلَيْكُمْ | فِي | الْكِتٰبِ | اَنْ | اِذَا | سَمِعْتُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور یقیناً | اس نے اتارا | تم پر | میں | کتاب | کہ | جب | تم نے سن لیا |

وَقَدْ نَزَّلَ عَلَيْكُمْ فِي الْكِتٰبِ اَنْ اِذَا سَمِعْتُمْ

اور یقیناً اس نے تم پر کتاب میں یہ حکم اتارا ہے کہ جب تم سنو کہ

| اٰيٰتِ | اللّٰهِ | يُكْفَرُ | بِهَا | وَيُسْتَهْزَاُ | بِهَا | فَلَا | تَقْعُدُوْا | مَعَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آیات | اللہ | وہ انکار کیا جاتا ہے | اس کا | اور اس کا تمسخر کیا جاتا ہے | اس کا | پس نہ | تم بیٹھو | ان کے ساتھ |

اٰيٰتِ اللّٰهِ يُكْفَرُ بِهَا وَيُسْتَهْزَاُ بِهَا فَلَا تَقْعُدُوْا مَعَهُمْ

اللہ کی آیات کا انکار کیا جارہا ہے یا ان سے تمسخر کیا جارہا ہے تو اُن لوگوں کے پاس نہ بیٹھو

| حَتّٰى | يَخُوْضُوْا | فِيْ | حَدِيْثٍ | غَيْرِهٖ | اِنَّكُمْ | اِذًا | مِّثْلُهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہاں تک کہ | وہ مصروف ہوجائیں | میں | بات | اس کے علاوہ | یقیناً تم | تب | ان کے جیسے |

حَتّٰى يَخُوْضُوْا فِيْ حَدِيْثٍ غَيْرِهٖٓ ۖ اِنَّكُمْ اِذًا مِّثْلُهُمْ ۭ

یہاں تک کہ وہ اس کے سوا کسی اور بات میں مصروف ہوجائیں۔ ضرور ہے کہ اس صورت میں تم معاً اُن جیسے ہی ہوجاؤ۔

| اِنَّ | اللّٰهَ | جَامِعُ | الْمُنٰفِقِيْنَ | وَالْكٰفِرِيْنَ | فِيْ | جَهَنَّمَ | جَمِيْعَۨا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اللہ | اکٹھا کرنے والا | منافقین | اور کافر (جمع) | میں | جہنم | سب |

اِنَّ اللّٰهَ جَامِعُ الْمُنٰفِقِيْنَ وَالْكٰفِرِيْنَ فِيْ جَهَنَّمَ جَمِيْعَۨا ﴿141﴾

یقیناً اللہ سب منافقوں اور کافروں کو جہنم میں اکٹھا کرنے والا ہے۔

| الَّذِيْنَ | يَتَرَبَّصُوْنَ | بِكُمْ | فَاِنْ | كَانَ | لَكُمْ | فَتْحٌ | مِّنَ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ لوگ | وہ انتظار کرتے ہیں | تمہارا | پس اگر | وہ ہے | تمہارے لیے | فتح | طرف سے | اللہ |

الَّذِيْنَ يَتَرَبَّصُوْنَ بِكُمْ ۚ فَاِنْ كَانَ لَكُمْ فَتْحٌ مِّنَ اللّٰهِ

(یعنی) اُن لوگوں کو جو تمہارے متعلق (بُری خبروں کا) انتظار کررہے ہیں۔ پس اگر تمہیں اللہ کی طرف سے فتح نصیب ہو

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالُوْٓا | اَلَمْ | نَكُنْ | مَّعَكُمْ | وَاِنْ | كَانَ | لِلْكٰفِرِيْنَ | نَصِيْبٌ |
| انہوں نے کہا | کیانہیں | ہم ہیں | تمہارے ساتھ | اوراگر | وہ ہے | کافروں کے لئے | حصہ |

قَالُوْٓا اَلَمْ نَكُنْ مَّعَكُمْ ۡ وَاِنْ كَانَ لِلْكٰفِرِيْنَ نَصِيْبٌ ۙ

توکہیں گے کیا ہم تمہارے ساتھ نہیں تھے؟اوراگر کافروں کو(فتح میں سے ) کچھ نصیب ہو

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالُوْٓا | اَلَمْ | نَسْتَحْوِذْ | عَلَيْكُمْ | وَنَمْنَعْكُمْ | مِّنَ | الْمُؤْمِنِيْنَ |
| انہوں نے کہا | کیانہیں | ہم غلبہ پاتے ہیں | تم پر | اورہم نے تمہیں بچایا | سے | مومنین |

قَالُوْٓا اَلَمْ نَسْتَحْوِذْ عَلَيْكُمْ وَنَمْنَعْكُمْ مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ؕ

تو(ان سے ) کہتے ہیں کیا ہم نے تم پر(پہلے ) غلبہ نہیں پایا تھا اور تمہیں مومنوں سے بچایا نہیں؟

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاللّٰهُ | يَحْكُمُ | بَيْنَكُمْ | يَوْمَ | الْقِيٰمَةِ |
| پس اللہ | وہ فیصلہ کرتا ہے | تمہارے درمیان | دن | قیامت |

فَاللّٰهُ يَحْكُمُ بَيْنَكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ

پس اللہ ہی قیامت کے دن تمہارے درمیان فیصلہ کرے گا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَلَنْ | يَّجْعَلَ | اللّٰهُ | لِلْكٰفِرِيْنَ | عَلَى | الْمُؤْمِنِيْنَ | سَبِيْلًا |
| اورہرگزنہیں | وہ بنائے گا | اللہ | کافروں کو | پر | مومنین | راہ |

وَلَنْ يَّجْعَلَ اللّٰهُ لِلْكٰفِرِيْنَ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ سَبِيْلًا ۧ (142) ع 20 7 17

اوراللہ کافروں کومومنوں پر کوئی اختیارنہیں دے گا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | الْمُنٰفِقِيْنَ | يُخٰدِعُوْنَ | اللّٰهَ | وَهُوَ | خَادِعُهُمْ |
| یقیناً | منافقین | وہ دھوکہ دیتے ہیں | اللہ | اوروہ | ان کودھوکہ دینے والا |

اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ يُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ وَهُوَ خَادِعُهُمْ ۚ

یقیناً منافقین اللہ سے دھوکہ بازی کرتے ہیں جبکہ وہ انہی کودھوکہ میں مبتلا کردیتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَاِذَا | قَامُوْٓا | اِلَى | الصَّلٰوةِ | قَامُوْا | كُسَالٰى |
| اورجب | وہ کھڑے ہوئے | طرف | نماز | وہ کھڑے ہوئے | سست |

وَاِذَا قَامُوْٓا اِلَى الصَّلٰوةِ قَامُوْا كُسَالٰى ۙ

اورجب وہ نماز کے لئے کھڑے ہوتے ہیں سستی کے ساتھ کھڑے ہوتے ہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يُرَآءُوْنَ | النَّاسَ | وَلَا | يَذْكُرُوْنَ | اللّٰهَ | اِلَّا | قَلِيْلًا |
| وہ دکھاوا کرتے ہیں | لوگ | اور نہ | وہ یاد کرتے ہیں | اللہ | مگر | تھوڑا |

يُرَآءُوْنَ النَّاسَ وَلَا يَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿143﴾

لوگوں کے سامنے دکھاوا کرتے ہیں اور اللہ کا ذکر نہیں کرتے مگر بہت تھوڑا۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مُّذَبْذَبِيْنَ | بَيْنَ | ذٰلِكَ | لَآ | اِلٰى | هٰٓؤُلَآءِ | وَلَآ | اِلٰى | هٰٓؤُلَآءِ |
| متذبذب | درمیان | وہ | نہ | طرف | یہ | اور نہ | طرف | یہ |

مُّذَبْذَبِيْنَ بَيْنَ ذٰلِكَ ۖ لَآ اِلٰى هٰٓؤُلَآءِ وَلَآ اِلٰى هٰٓؤُلَآءِ ۭ

وہ اِس کے درمیان متذبذب رہتے ہیں۔ نہ اِن کی طرف ہوتے ہیں نہ اُن کی طرف

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | يُّضْلِلِ | اللّٰهُ | فَلَنْ | تَجِدَ | لَهٗ | سَبِيْلًا |
| اور جو | وہ گمراہ کرتا ہے | اللہ | پس ہرگز نہیں | تو پاتا ہے | اس کے لئے | راہ |

وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَلَنْ تَجِدَ لَهٗ سَبِيْلًا ﴿144﴾

اور جسے اللہ گمراہ ٹھہرا دے تو اس کے لئے تُو کوئی (ہدایت کی) راہ نہیں پائے گا۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | لَا تَتَّخِذُوا | الْكٰفِرِيْنَ | اَوْلِيَآءَ | مِنْ | دُوْنِ | الْمُؤْمِنِيْنَ |
| اے | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | تم مت پکڑو | کفار | دوست | سے | علاوہ | مومنین |

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوا الْكٰفِرِيْنَ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ ۭ

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! مومنوں کو چھوڑ کر کافروں کو دوست نہ پکڑا کرو۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَتُرِيْدُوْنَ | اَنْ | تَجْعَلُوْا | لِلّٰهِ | عَلَيْكُمْ | سُلْطٰنًا | مُّبِيْنًا |
| کیا تم چاہتے ہو | کہ | تم بنا لو | اللہ کے لئے | تم پر | حجت | کھلی کھلی |

اَتُرِيْدُوْنَ اَنْ تَجْعَلُوْا لِلّٰهِ عَلَيْكُمْ سُلْطٰنًا مُّبِيْنًا ﴿145﴾

کیا تم چاہتے ہو کہ اللہ کو اپنے خلاف کھلی کھلی حجت دے دو۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | الْمُنٰفِقِيْنَ | فِى | الدَّرْكِ الْاَسْفَلِ | مِنَ | النَّارِ | وَلَنْ | تَجِدَ | لَهُمْ | نَصِيْرًا |
| یقیناً | منافقین | میں | انتہائی گہرائی | سے | آگ | اور ہرگز نہیں | تو پائے گا | ان کے لئے | مددگار |

اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ فِى الدَّرْكِ الْاَسْفَلِ مِنَ النَّارِ ۚ وَلَنْ تَجِدَ لَهُمْ نَصِيْرًا ﴿146﴾

یقیناً منافقین آگ کی انتہائی گہرائی میں ہوں گے اور تُو ان کے لئے کوئی مددگار نہ پائے گا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | الَّذِيْنَ | تَابُوْا | وَاَصْلَحُوْا | وَاعْتَصَمُوْا | بِاللّٰهِ |
| سوائے | وہ لوگ جو | انہوں نے توبہ کی | اور انہوں نے اصلاح کی | اور انہوں نے پکڑا | اللہ کو |

اِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا وَاَصْلَحُوْا وَاعْتَصَمُوْا بِاللّٰهِ

مگر وہ لوگ جنہوں نے توبہ کی اور اصلاح کی اور اللہ کو مضبوطی سے پکڑ لیا

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَاَخْلَصُوْا | دِيْنَهُمْ | لِلّٰهِ | فَاُولٰٓئِكَ | مَعَ | الْمُؤْمِنِيْنَ |
| اور انہوں نے خالص کر لیا | ان کا دین | اللہ کے لئے | پس وہ | ساتھ | مومنین |

وَاَخْلَصُوْا دِيْنَهُمْ لِلّٰهِ فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الْمُؤْمِنِيْنَ ؕ

اور اپنے دین کو اللہ کے لئے خالص کر لیا تو یہی وہ لوگ ہیں جو مومنوں کے ساتھ ہیں

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَسَوْفَ | يُؤْتِ | اللّٰهُ | الْمُؤْمِنِيْنَ | اَجْرًا | عَظِيْمًا |
| اور عنقریب | وہ دیتا ہے | اللہ | مومنین | اجر | بہت بڑا |

وَسَوْفَ يُؤْتِ اللّٰهُ الْمُؤْمِنِيْنَ اَجْرًا عَظِيْمًا ﴿147﴾

اور عنقریب اللہ مومنوں کو ایک بڑا اجر عطا کرے گا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَا | يَفْعَلُ | اللّٰهُ | بِعَذَابِكُمْ | اِنْ شَكَرْتُمْ | وَاٰمَنْتُمْ |
| کیا | وہ کرتا ہے | اللہ | تمہیں عذاب دینا | اگر تم شکر کرو | اور تم ایمان لے آئے |

مَا يَفْعَلُ اللّٰهُ بِعَذَابِكُمْ اِنْ شَكَرْتُمْ وَاٰمَنْتُمْ ؕ

اگر تم شکر کرو اور ایمان لے آؤ تو اللہ تمہیں عذاب دے کر کیا کرے گا۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | كَانَ | اللّٰهُ | شَاكِرًا | عَلِيْمًا |
| اور | وہ ہے | اللہ | شکر کی قدردانی کرنے والا/شکر کا حق ادا کرنے والا | دائمی علم رکھنے والا |

وَكَانَ اللّٰهُ شَاكِرًا عَلِيْمًا ﴿148﴾

اور اللہ شکر کا بہت حق ادا کرنے والا (اور) دائمی علم رکھنے والا ہے۔

# رموز واوقاف

1- ○ یہ علامت آیت کی ہے یہاں ٹھہرنا چاہیئے۔
2- م لفظِ لازم کا مختصر ہے یہاں ٹھہرنا ضروری ہے۔
3- ط لفظ مطلق کا مخفف ہے ٹھہرنا چاہیئے۔
4- ج علامتِ جائز۔ ٹھہرنا نہ ٹھہرنا دونوں برابر ہیں۔
5- ز لفظ تجاوز سے لیا گیا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ یہاں سے گزر جانا چاہیئے۔
6- ص علامت وقفِ مرخّص۔ اگر تھک کر ٹھہر جائے تو رخصت ہے۔
7- صلے اَلْوَصْلُ الْاَوْلٰی کا خلاصہ ہے یعنی ملا کر پڑھنا بہتر ہے۔
8- ق علامت قِیْلَ عَلَیْہِ الْوَقْفُ کی ہے لیکن یہاں ٹھہرنا نہ چاہیئے۔
9- قف صیغہ امر ہے لیکن اگر نہ ٹھہرے تو کچھ مضائقہ نہیں۔
10- سکتہ یہاں تھوڑا ٹھہرے سانس نہ توڑے۔
11- وقفہ علامت سکتۂ طویلہ کی ہے لیکن سانس نہ توڑے۔
12- لا بغیر آیت کے ہو تو ٹھہرنا جائز نہیں۔
13- جہاں دو علامتیں ہوں تو اوپر کی علامت کا اعتبار ہے۔

# ضروری نوٹ

- اس پارہ میں قرآن کریم کا لفظی و بامحاورہ ترجمہ پیش کیا جا رہا ہے۔

- لفظی ترجمہ میں ہر لفظ رنگین اور علیحدہ خانہ میں لکھا گیا ہے تا کہ ہر لفظ کا ترجمہ سمجھنے میں آسانی ہو۔

- بامحاورہ ترجمہ حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ تعالیٰ کے بیان فرمودہ ترجمہ سے لیا گیا ہے۔ بعض مقامات پر یہ ممکن ہے کہ بامحاورہ ترجمہ آیت کے نیچے نہ درج ہو بلکہ اگلی سطر یا اگلے صفحہ پر درج ہو۔ کیونکہ ہم نے حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ تعالیٰ کے ترجمہ کے تسلسل اور ترتیب کو قائم رکھا ہے۔

